محمد مسعود

در صورت مرقومہ بر علمائے ارباب شریعت مخفی مباد کہ درین مسئلہ تفصیل درکار است یعنی اگر مستفتیہ از خورد و پوش محتاج و مضطر نیست و نہ غلبہ شہوت دارد و نہ زنا از وے صادر باشد بر قول امام ابوحنیفہ و ابویوسف رح چنانچہ در صدر فتوے مذکور است عمل نماید یعنی نکاح دیگر نکند و اگر نوبت فقر و فاقہ و غالب خوف زنا باشد بر قول امام محمد نکاح دیگر کند و در قدسی ہمین قول را اختیار کردہ حیث قال و بہ ناخذ و مذہب امام مالک و امام شافعی و امام احمد بن حنبل موافق مذہب امام محمد است - قال محمد رحمہ اللہ ان کان الجنون حادثا یوجلہ سنۃ کالعنۃ ثم یخیر المراۃ بعد الحول اذا لم یبرا و ان کان مطبقا فھو کالجب و بہ ناخذ کذا فی الحاوی القدسی ہکذا فی الفتاوے العالمگیریۃ - و مفتی را باید کہ احوال مردمان اہل عصر را دیدہ و ملاحظہ کردہ بر اصلح فتوے دہد و درین زمان حدود شرع و حکم احتساب جاری نیست کہ از حاکمان محتسبان شرع خوف داشتہ باشد پس درین صورت در حالت ملجیہ مستفتیہ را نکاح کردن مطابق مذہب امام محمد و ائمہ ثلثہ لازم و بر ضرور است تا از حرام کاری باز ماند و آیت کریمہ ماجعل علیکم فی الدین من حرج و اصلحوا ذات بینکم نیز مشعر برین معنی است و ما علینا الا البلاغ - حررہ سید محمد نذیر حسین عفی عنہ -

سید محمد نذیر حسین

**سوال** - ایک شخص نے اپنی زوجہ کو یہ کہا کہ تجھکو طلاق دیدون اس نے کہا دیدو پھر کہا کہ دیدون پھر اس نے کہا دیدو پھر کہا کہ دیدون پھر اس نے اسی طور سے کہا کہ دیدو آیا یہ طلاق ہوئی یا نہین بینوا توجروا +

**الجواب** - صورت مسئولہ مین طلاق واقع نہین ہوئی اس واسطیکہ یہ کلمہ استفسار زوج رضائے زوجہ کا ہے اور استفسار رضا سے طلاق واقع نہین ہوتی جیسا کہ کتب فقہ سے ظاہر ہے - ولا فی انت طالق ان شئت فقالت شئت ان شئت فقال شئت وان نوی الطلاق شرح وقایہ وہکذا فی الہدایۃ والکنز - پس ایسی صورت مین ایک بار پوچھے یا دو بار پوچھے یا تین بار طلاق نہین ثابت ہوتی - واللہ اعلم - حررہ سید محمد نذیر حسین عفی عنہ -

سید محمد نذیر حسین

**سوال** - ایک شخص کو جبراً رشتہ داران عورت نے اپنے مکان مین بند کرکے بطور خود طلاق نامہ لکھوا لیا اور وہ مجبور ناراض رہا جب رشتہ داران عورت نے چھوڑا اسیوقت شخص مذکور نے حاکم کے روبرو جا کر فریاد کی کہ جبراً مجھ سے طلاق نامہ لکھوا لیا ہے سو یہ طلاق نامہ عند الشرع جائز ہے یا ناجائز بینوا توجروا +

**الجواب** - درصورت مرقومہ معلوم کرنا چاہئے کہ مذہب حنفی مین مکرہ سے جبراً طلاق نامہ لکھوا لینے سے طلاق واقع نہین ہوتی ہان اگر مکرہ طلاق زبان سے دے تو واقع ہوتی ہے اور صورت مسئولہ سے طلاقنامہ کا لکھوانا ظاہر ہوتا ہے نہ زبان سے کہلانا ۔ پس اس صورت مین طلاقنامہ کے فقط لکھوا لینے سے طلاق واقع نہ ہوگی - ویقع طلاق کل زوج عاقل بالغ ولو مکرہا کذا فی کنز الدقائق ویقع طلاق کل زوج بالغ عاقل ولو عبدا او مکرہا فان طلاقہ صحیح لا اقرارہ بالطلاق کذا فی تنویر الابصار والدر المختار فلو اکرہ علے ان یکتب طلاق امرأتہ فکتب لا تطلق لان الکتابۃ اقیمت مقام العبارۃ باعتبار الحاجۃ ولا حاجۃ ہہنا کذا فی الخانیۃ ہکذا فی الطحطاوی وغیرہ من کتب الفقہ واللہ اعلم بالصواب حررہ السید محمد نذیر حسین عفی عنہ -

| سید محمد نذیر حسین |
|---|

**سوال** - کیا فرماتے ہین علمائے دین اس صورت مین کہ ہندہ نے بگواہی گواہان بیان کیا کہ مجھکو زید نے فلان تاریخ مین طلاق دی ہے مگر زید کا بیان ہے کہ مین اس تاریخ مین مقام خورجہ مین اپنی نوکری پر موجود تھا اور میری موجودگی کے گواہ مقام مذکور مین ایک انبوہ کثیر وجم غفیر ہے اب از روے شرع شریف یہ گواہ زید کے معتبر ہین یا نہین اور ان کی شہادت لائق اعتبار ہے یا نہین فقط -

**الجواب** - درصورت مرقومہ واضح ہو کہ گواہان اثبات کے معتبر ہوتے ہین اور گواہان نفی کے مسموع نہین ہوتے - مگر جس صورت مین کہ ایک انبوہ کثیر وجم غفیر ہون تو مسموع اور مقبول ہون گے - چنانچہ فتاوے عالمگیری اور اشباہ وغیرہ مین مذکور ہے :-

اذا اقامت المرأۃ رجلین ان فلانا طلق امرأتہ یوم النحر بالکوفۃ واقام فلان البینۃ انہ کان فی ذلک الیوم حاجا بمنی فالبینۃ بینۃ المدعی ولا یلتفت الی بینۃ المدعی علیہ الا ان تاتی العامۃ وتشہد بذلک فیوخذ بشہادتہم کذا فی الذخیرۃ ہکذا فی العالمگیریۃ وتقبل بینۃ النفی المتواتر کما فی الظہیریۃ والبزازیۃ کذا فی الاشباہ والنظائر وقد اطنب البزازی فیہ فی نوع فی الشہادۃ علی النفی انتہی ما فی الحموی

پس صورت مسئولہ مین گواہان زید کے معتبر ہین اور ان کی شہادت لائق اعتبار ہے واللہ اعلم بالصواب - حررہ السید شریف حسین عفی عنہ -

| زشرف سید کونین شد شریف حسین | سید محمد نذیر حسین |
|---|---|

**مسئلہ** - زوجہ مجنون کو بنا بر قول امام محمد وامام شافعی وامام احمد بن حنبل وامام مالک و سعید بن المسیب کے بمعرفت قاضی اختیار فسخ نکاح وازدواج نکاح ثانی کا بلاریب حاصل ہے چنانچہ قدسی نے اپنی کتاب حاوی مین امام محمد کے قول کو اخذ کیا ہے جیسا کہ فتاوے عالمگیری مین مذکور ہے کہ اگر جنون شوہر کا حادث ہے تو اس کو مہلت ایک سال کی دینی چاہیئے -

جیسے نامرد کو مہلت ایک سال کی دیجاتی ہے اور جو جنون اس کا قدیم ہے تو وہ مثل مقطوع
الذکر کے ہے یعنے فی الفور تفریق چاہئے مہلت کی کچھ ضرورت نہین ہے۔ فی العالمگیریۃ
قال محمد ان کان الجنون حادثا یوجلہ سنۃ کالعنۃ ثم تخیر المراۃ بعد الحول اذا لم یبرأ وان کان مطبقا
فہو کالجب وبہ ناخذ کذا فی الحاوی للقدسی انتہی قال محمد رحمہ اللہ لہا الخیار دفعا للضرر عنہا کما
فی الجب والعنۃ کذا فی الہدایۃ وغیرہا مالک انہ بلغہ عن سعید ابن المسیب انہ قال ایما رجل تزوج
امرأۃ وبہ جنون او ضرر فانہا تخیر فان شاءت قرت وان شاءت فارقت۔ سعید بن المسیب
گفت ہر مردیکہ نکاح کرد زنے را وبآن مرد جنون است یا ضررے دیگر است پس آن زن را
اختیار دادہ میشود پس اگر خواہد بجائے خود ماند واگر خواہد جدا شود کذا فی الموطا لمالک والمصفی
شرح الموطا للشیخ ولی اللہ المحدث الدہلوی۔ قلت عند الشافعی یفسخ النکاح بسبع فای الزوجین
وجد بصاحبہ عیبا من الجنون والجذام والبرص لہ الفسخ سواء کان قبل الدخول او بعدہ وکذا اذا وجدت
المراۃ زوجہا مجبوبا او عنینا او وجد الزوج امرأتہ رتقاء او قرناء یثبت بہ حق الفسخ فان کان الفسخ
قبل الدخول فلا مہر لہا وان کان بعدہ فلہا مہر مثلہا کذا فی المسوی شرح الموطا للشاہ ولی اللہ
المحدث الدہلوی۔ پس مناسب اس باب مین یہ ہے کہ اگر نوبت فقر وفاقہ وخوف زنا کا ہو تو
زوجہ مجنون کی اوپر قول امام محمد ودیگر ائمہ موصوفین کے اس کا بمعرفت قاضی نکاح فسخ کرکے
کسی اور مرد سے نکاح کرادیا جاوے۔ مگر لحاظ جنون حادث وقدیم کا ضرور ہے جیسا کہ اوپر
مذکور ہوا۔ ان ائمہ موصوفین کی تائید اس حدیث سے ہوتی ہے۔ عن ابی سعید الخدری ؓ
ان النبی صلی اللہ قال لا ضرر ولا ضرار من ضر ضرہ اللہ ومن شق شق اللہ علیہ اخرجہ الحاکم و
قال صحیح الاسناد ولم یخرجاہ اہ۔ کذا فی نصب الرایہ جلد ۲ صفحہ ۳۶۳ للعلامۃ الزیلعی وقال
وروی ہذا الحدیث عن عبادۃ بن الصامت وابن عباس وابی لبابۃ وثعلبۃ بن مالک وجابر
ابن عبد اللہ وعائشۃ رض ایضا انتہی وہذہ الاحادیث وان کان فی طرق بعضہا او اکثرہا کلام لکنہا
بتعدد طرقہا تتقوی۔ اور ان ائمہ موصوفین کے قول کی تائید اس حدیث سے بھی ہوتی ہے
یسروا ولا تعسروا وبشروا ولا تنفروا واللہ اعلم بالصواب۔ حررہ السید شریف حسین عفی عنہ

سید محمد نذیر حسین

سوال۔ زنے مطلقہ بالثلاث بسہ اطہار گشت بعد طلاق اخیر بران مطلقہ مسطورہ عدۃ
سہ حیض لازم است یا نہ وفاطمہ بنت قیس مطلقہ بالثلاث بسہ اطہار شدہ بود یا بیک طہر
بر تقدیر اول قول صلعم فاعتدی عند ابن ام مکتوم این کدام عدت است عدت باقی یا عدت
سہ حیض۔ بینوا توجروا۔

**الجواب** - بر ان عورت کہ بر سر ہر طہر مطلقہ شدہ بود بعد طلاق اخیر یک حیض لازم است در ابن ماجہ از عبداللہ بن مسعود مروی است قال[۵] طلاق السنۃ ان یطلقھا عند کل طہر تطلیقۃ فاذا طہرت الثالثۃ طلقھا وعلیھا بعد ذلک حیضۃ و نیز مقتضاء قول جل وعلا

**[۵]** قولہ قال طلاق السنۃ ان یطلقھا عند کل طہر الخ سندہ فی سنن ابن ماجہ فی باب طلاق السنۃ ہکذا حدثنا علی بن میمون الرقی ثنا حفص بن غیاث عن الاعمش عن ابی اسحاق عن ابی الاحوص عن عبداللہ قال فی طلاق السنۃ ان یطلقھا الخ ابن ماجہ مصری جلد ۱ صفحہ ۶۱۹ واخرجہ ایضا النسائی فی باب طلاق السنۃ اخبرنا محمد بن یحیی بن ایوب قال ثنا حفص بن غیاث قال ثنا الاعمش عن ابی اسحاق عن ابی الاحوص عن عبداللہ انہ قال طلاق السنۃ تطلیقۃ وہی طاہر فی غیر جماع فاذا حاضت وطہرت طلقھا اخری فاذا حاضت وطہرت طلقھا اخری ثم تعتد بعد ذلک بحیضۃ قال الاعمش سالت ابراہیم فقال مثل ذلک نسائی مطبوعہ نظامی صفحہ ۵۲۷ و قال الدارقطنی نا الحسین والقاسم انا اسمعیل المحاملی قالا نا ابوالسائب سلم بن جنادۃ نا حفص بن غیاث عن الاعمش عن ابی اسحاق عن ابی الاحوص عن عبداللہ قال طلاق السنۃ ان یطلقھا فی کل طہر تطلیقۃ فاذا کان آخر ذلک فتلک العدۃ التی امر اللہ بھا انتہی سنن الدارقطنی جلد ۲ صفحہ ۴۲۴ قال فی التعلیق المغنی علی سنن الدارقطنی قولہ عن عبداللہ قال الحدیث اسنادہ صحیح انتہی وما قیل ان معنی قولہ ثم تعتد بعد ذلک بحیضۃ المراد بالحیضۃ العدۃ فلم ارہذا المعنی فی غریب الحدیث وشروحہ المعتبرۃ وغیر ذلک من کتب اللغۃ واللہ اعلم وقال الزیلعی قولہ روی عن علی وابن مسعود وابن عباس ان ابتداء العدۃ فی الطلاق عقیب الطلاق وفی الوفاۃ عقیب الوفاۃ قلت اما حدیث علی فاخرجہ البیہقی عنہ قال العدۃ من یوم یموت او یطلق انتہی واما حدیث ابن مسعود فرواہ ابن ابی شیبۃ فی مصنفہ حدثنا وکیع ویحیی بن آدم عن شریک عن ابی اسحاق عن عبدالرحمن بن یزید عن عبداللہ بن مسعود قال العدۃ من یوم یموت او یطلق انتہی ورواہ الطبرانی فی معجمہ حدثنا محمد بن عمرو بن خالد الحرانی ثنا ابی ثنا زہیر عن ابی اسحاق عن الاسود عن مسروق وعبیدۃ عن عبداللہ فذکرہ واما حدیث ابن عباس فغریب وذکر انہ فی کتاب ابن المنذر وروی ابن ابی شیبۃ حدثنا ابن علیۃ عن ایوب عن عمرو بن دینار عن جابر بن زید یحسبہ عن ابن عباس قال العدۃ من یوم یموت انتہی اثر آخر رواہ ابن ابی شیبۃ حدثنا ابومعاویۃ عن عبیداللہ عن نافع عن ابن عمر قال عدتھا من یوم طلقھا او من یوم یموت انتہی وہذا سند صحیح واخرج نحوہ عن عطاء ومجاہد وابن المسیب وسعید بن جبیر وابن سیرین وعکرمۃ ونافع وابی قلابۃ وابی العالیۃ والشعبی والنخعی والزہری و عبدالرحمن بن یزید ومکحول باسانید جیدۃ انتہی نصب الرایۃ جلد ۱ صفحہ ۸۴ ومقتضی ہذہ الآثار ایضا ان تلک المرأۃ تعتد بعد ذلک بحیضۃ لانہ اذا کان ابتداء العدۃ من حین الطلاق الاول ففی ہذہ المسئلۃ لا یخفی انہ بعد الطلقۃ الثالثۃ قد مضت حیضتان فلا یبقی بعدہما الا واحدۃ واللہ اعلم وعلمہ اتم -

ابو سعید محمد شرف الدین عفی عنہ دہلی ٹیا محل۔

فطلقوهن[1] لعدتهن همین است که طلاق بدین طور داده شود که بر وقضاء عدت آسان گردد پس اگر بعد طلقه ثالثه تمام عدت لازم باشد مشقتے عظیمه بر وعائد گردد هذا ۔ و فاطمه بنت قیس بقول راجح سه طلاق متفرقات گشته چنانچه در بعض روایات مسلم صراحة موجود است وطلقها آخر ثلث تطلیقات ونیز طلقها طلقة کانت بقیت من طلاقها پس بعد ثبوت اینکه این سه طلاق متفرق طور است وحدیث قصه فاطمه بنت قیس از ذکر عدت طلاق اخیر ساکت است پس لابد که این حدیث مجمل را بر حدیث مفصل محمول کرده حکم مفصل متعین کرده آید وان اینکه فاطمه بنت قیس فقط برائے قضاء حیضه واحده که از عدت وے باقیست در بیت ابن ام مکتوم توقف ساخته هذا والله اعلم
حرره محمد عبد الحق ملتانی ۲۳ محرم ۱۳۱۸ھ ہجری ؛

سید محمد نذیر حسین

[1] قوله ۔ فطلقوهن لعدتهن ای وقتها وهو الطهر ای الطهر الذی یحصینه من عدتهن قوله واحصوا العدة اضبطوها ابتدائها وانتهائها لئلا تعلم بقاء زمن الرجعة ولغیر ذلک کذا فی جامع البیان فی تفسیر القرآن وقال فی الجلالین تحت قوله تعالى والمطلقات یتربصن بانفسهن ثلثة قروء تمضی من حین الطلاق انتهى وهذا ایضا یدل علی ما قال المجیب سلمه الله تعالى ۔ والله اعلم ابو سعید محمد شرف الدین عفی عنه ؛

# کتاب المہر

**سوال**- کیا فرماتے ہین علمائے دین اس مسئلہ مین کہ مہر نکاح شرع محمدی کی کیا تعداد ہے اور نیز دو دینار سرخ اور پانسو ٹکہ رائج الوقت اس کی کیا تعداد ہے -

**الجواب** شرع مین مہر کی کوئی تعداد معین و مقرر نہین ہے حسب مقدور و رضامندی طرفین جس قدر مہر باندھا جاوے تھوڑا ہو یا زیادہ وہی مہر شرعی ہے اور دو دینار سرخ کی قیمت تخمینا بحساب روپیہ کلدار رائج الوقت کے تیس روپیہ ہوتے ہین حررہ ابو الحسن عفی عنہ ٭

سید محمد نذیر حسین

**سوال**- کیا فرماتے ہین علمائے دین اس مسئلہ مین کہ ہندہ زید کے نکاح مین ہے اور زید اس پر جبر کرتا ہے کہ مہر معاف کردے اور ہندہ نہین معاف کرنا چاہتی اور نہ ہندہ کے والدین اس بات پر راضی ہین مگر زید ہندہ کے سامنے قرآن ہاتھ مین لیکر اور اپنا گلا گھونٹ کر یہ کہتا ہے کہ اگر نہین معاف کرتی تو مین تمام عمر تیری صورت نہ دیکھونگا یا اپنے آپ کو ہلاک کردونگا چنانچہ چند مرتبہ یہی نقل کیا اور انجام کار ایک عالم کو اور دو گواہون کو لیکر آگیا مگر ہندہ یہ بھی نہین کہسکتی کہ وہ عالم تھے یا کوئی مصنوعی شخص تھے کیونکہ وہ پردہ نشین تھی - بہر حال پھر اس سے یہی کہا کہ مہر معاف کردیا چنانچہ اس نے اسکی دہشت سے یہ کہدیا کہ مین معاف کرتی ہون مگر میرے باپ مان راضی نہین ہین اور عمر ہندہ کی اٹھارہ سال کی ہے - پس اس صورت مین مہر معاف ہوا یا نہین ٭

**الجواب** - صورت مرقومہ مین معلوم ہو کہ ہندہ نے اگر حالت اکراہ مین بلا نیت و قصد کے اپنا مہر معاف کردیا ہے تو اس حالت مین مہر معاف نہ ہوگا شرعا کیونکہ حالت بے اختیاری مین معاف کرنا معتبر نہین - رد المحتار مین اکراہ کی بابت چار شرطین لکھی ہین منجملہ ان کے تیسری شرط یہ ہے -

والثالث کون الشیء المکرہ بہ متلفا نفسا او عضوا او موجبا غما یعدم الرضا وہذا ادنی مراتبہ وہو یختلف باختلاف الاشخاص فان الاشراف یغمون بکلام خشن والاراذل ربما لا یغمون الا بالضرب المبرح ابن کمال

انتہی حررہ السید ابو الحسن عفی عنہ

سید محمد نذیر حسین

**سوال** - ہندہ زوجہ زید فوت ہوئی لڑکا لڑکی نہین چھوڑا اب اس کا مہر کون لیگا - اور اس کو جو

ماں باپ سے دان جہیز دیا اس کا مالک کون ہے۔

**الجواب**۔ صورت مسئولہ مین ہندہ متوفاۃ کا مہر حسب سہام شرعیہ اس کے ورثہ لین گے۔ اور جہیز کا اعتبار عرف پر ہے اگر عرف مین تملیک کردیا جاتا ہو جیسا کہ فی زمانا متعارف ہے تو وہ ہندہ کے ملک ہوگا اور اگر عرف مین ملک نہ کردیا جاتا ہو تو بھی استحسانا ہندہ اس کی مستحق ہوگی اور حسب سہام شرعیہ ہندہ کے ورثہ اسکے مستحق ہون گے فتاوی عالمگیریہ مین ہے قال فی الواقعات ان کان العرف ظاہرا بمثلہ فی الجہاز کما فی دیارنا فالقول قول الزوجۃ وان کان مشترکا فالقول قول الاب قال الصدر الشہید وہذا التفصیل ہو المختار للفتوی۔ دوسری جگہ لکھا ہے لو جہز ابنتہ وسلمہ الیہا لیس لہ فی الاستحسان استرداد وعلیہ الفتوی انتہی۔ واللہ علم بالصواب حررہ محمد عبدالحق ملتانی۔

سید محمد نذیر حسین

**سوال**۔ کیا فرماتے ہین علمائے دین اس مسئلہ مین کہ زید کی بیوی مسماۃ سکینہ فوت ہوگئی اور متوفیہ بالغہ تھی اور زید کے ذمہ جو اس کے دین مہر کا روپیہ تھا اس کو زید نے ادا نہین کیا تھا اور نہ متوفیہ نے بخشا تھا تو اب زید اپنی زوجہ متوفیہ کے دین مہر سے کیونکر سبکدوش ہو سکتا ہے۔ اگر متوفیہ کے والدین اپنی لڑکی متوفیہ کی جانب سے دین مہر بخشنا چاہین تو ان کے بخشنے سے زید اپنی زوجہ متوفیہ کے دین مہر سے سبکدوش ہو سکتا ہے یا نہین یعنی متوفیہ کے والدین کا متوفیہ کی جانب سے بخشنا صحیح ہے یا نہین یا مثل متروکہ کے دین مہر کا روپیہ تقسیم کیا جاوے بینوا توجروا +

**الجواب**۔ متوفیہ کا دین مہر زید پر واجب الادا ہے اور جیسے متوفیہ کا اور متروکہ اسکے وارثون پر تقسیم ہوگا اسی طرح اس کے دین مہر کا روپیہ بھی اس کے وارثون پر تقسیم ہوگا غرض متوفیہ کے مہر کے مستحق اس کے وارث لوگ ہین اب چاہین زید سے وصول کر کے باہم اپنے اپنے سہام شرعیہ کے مطابق تقسیم کرلین یا وصول نہ کرین بلکہ معاف کر کے زید کو سبکدوش کردین ہان یہ بھی واضح ہو کہ زید بھی اپنی زوجہ متوفیہ کا وارث ہے۔ پس جیسے وہ متوفیہ کے اور متروکہ سے نصف یا ربع پاویگا اسی طرح وہ متوفیہ کے مہر کے روپیہ سے بھی نصف یا ربع پاوے گا۔ پس صورت مسئولہ مین اگر متوفیہ کے صرف تین ہی وارث ہین یعنی اس کا شوہر اور اس کے والدین تو اس صورت مین اس کے والدین کے بخشنے سے زید سبکدوش ہو جاویگا اور اگر ان تین کے سوا کوئی اور بھی وارث ہے تو جب تک وہ وارث بھی نہ بخش دیگا تب تک زید پورا سبکدوش نہ ہوگا۔ واللہ تعالے اعلم۔ حررہ محمد عبدالحق ملتانی عفی عنہ +

سید محمد نذیر حسین

**سوال**۔ کیا فرماتے ہین علمائے دین اس مسئلہ مین کہ جس عورت کا زنا مرتبہ ثبوت کو پہنچا ہو اور

بوجہ زنا کے اُس کے شوہر نے اُس کو چھوڑ دیا ہو تو کیا اب اُس شوہر پر ادائے مہر واجب ہے یا مہر ساقط ہو گیا بینوا توجروا*

**الجواب**- صورت مسئولہ مین واضح ہو کہ شوہر پر ادائے مہر واجب ہے اگر خلوت صحیحہ ہو چکی ہے تو پورا مہر ادا کرنا لازم ہے اور اگر خلوت صحیحہ نہین ہوئی ہے تو نصف مہر دینا ضروری ہے- اور عورت کے زنا کی وجہ سے اسکا مہر ساقط نہین ہوتا دیکھو حالت لعان مین رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا- ان صدقت علیہا فہو بما استحللت من فرجہا- عالمگیریہ مین ہے- المہر یتأکد باحد معان ثلثۃ الدخول والخلوۃ الصحیحۃ وموت احد الزوجین حتی لا یسقط منہ شئے بعد ذلک الا بالابراء من صاحب الحق قال وا ذا تأکد المہر لم یسقط وان جاءت الفرقۃ من قبلہا بان ارتدت او طاوعت ابن زوجہا اہ- واللہ اعلم بالصواب کتبہ محمد عبد اللطیف ہوگلوی عفی عنہ*

سید محمد نذیر حسین

**سوال**- کیا فرماتے ہین علمائے دین اس مسئلہ مین کہ ایک شخص قوم راجپوت نے بقضائے الہی انتقال کیا- ایک عورت منکوحہ خود مع فرزند صغیر سن عمر پنجسالہ چھوڑا چنانچہ فرزند مذکور جائداد مرحوم کا قابض ہو گیا- مسماۃ بیوہ نے بعد انقضاء ایام عدت ایک شخص ہم قوم سے عقد ثانی کر لیا لیکن چار ماہ کے درمیان ہی مین اس عورت نے بقضائے الہی اس جہان سے رحلت کی اور قبل از انتقال بقائمی ہوش وحواس وبرضا ورغبت خود مسماۃ نے زر مہر ایک کس اہل اسلام و ایک کس اہل ہنود کو کہ میر محلہ تھے گواہ کر کے بخش دیا- پس سوال اول یہ ہے کہ بحالت زیاتی مرض اس محلہ مین اہل اسلام موجود نہ ہونیکے باعث قوم ہنود سے ایک شخص کو جو میر محلہ تھا گواہ کیا گیا ایسے موقع کے واسطے شہادت کا کیا حکم ہے- سوال دوم یہ ہے- کہ طفل جسکو خاوند اول نے چھوڑا اور وہ جائداد پدر مرحوم خود پر قابض ہو چکا زر مہر عقد ثانی کا دعوی کر سکتا ہے یا کوئی اور حقدار ہے بینوا توجروا*

**الجواب**- مرض الموت مین قرض معاف کرنا اور ہبہ کرنا حکم مین وصیت کے ہی اور وصیت وارث کیلئے جائز نہین ہے لہذا صورت مسئولہ مین عورت مذکورہ کا اپنے مرض الموت مین اپنے شوہر کو جو اس کا وارث ہے زر مہر کا بخش دینا اور معاف کرنا جائز نہین ہے- اور اس عورت کا لڑکا جو شوہر اول سے ہی زر مہر کا دعوے بقدر اپنے حصہ شرعیہ کے کر سکتا ہے- بلوغ المرام مین ہے- عن عمران بن حصین رض ان رجلا اعتق ستۃ مملوکین لہ عند موتہ لم یکن لہ مال غیرہم فدعا بہم رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم فجزاہم اثلاثا ثم اقرع بینہم فاعتق اثنین وارق اربعۃ وقال لہ قولا شدیدا رواہ مسلم- قال فی سبل السلام تحت ہذا الحدیث دل الحدیث

علی ان حکم التبرع فی المرض حکم الوصیۃ ینفذ من الثلث والیہ ذہب مالک والشافعی واحمد انتہے وفی بلوغ المرام میں ہے۔ عن ابی امامۃ الباہلی رضؓ قال سمعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقول ان اللہ قد اعطی کل ذی حق حقہ فلا وصیۃ لوارث رواہ احمد والاربعۃ الا النسائی وحسنہ احمد والترمذی وقواہ ابن خزیمۃ وابن الجارود ورواہ الدارقطنی من حدیث ابن عباس وزاد فی آخرہ الا ان یشاء الورثۃ و اسنادہ حسن۔ قال فی سبل السلام صفحہ ۸۰ جلد ۲ والحدیث دلیل علی منع الوصیۃ للوارث وھو قول الجماھیر من العلماء انتہے۔ واللہ تعالے اعلم حررہ محمد عبدالرحمن المبارکفوری عفا اللہ عنہ

سید محمد نذیر حسین

**سوال**۔ کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین جواب اس سوال میں کہ ایک عورت بلا اجازت زوج خود اس کے مکان سے بمعیت کسان غیر کے فرار ہوگئی کہ اس کو شوہر نے پھر اپنے مکان میں لا کر بٹھالا اور نان نفقہ دیا۔ دوسری مرتبہ بلا اجازت اس کے غیر شخصوں کی معیت سے زید کے گھر چلی گئی۔ ہرچند شوہر اس کو طلب کرتا ہے مگر نہیں آتی۔ جو عورت بلا اجازت شوہر اپنے کے شوہر کے مکان سے فرار کرے اور غیر لوگوں کی مدد سے بلا اجازت شوہر مکان سے چلی جاوے اور بر وقت طلب نہ آوے دریں صورت وہ عورت ناشزہ شرعاً قرار پاوے گی یا کیا اور نفقہ اور سکنی اور دین مہر شوہر کو ایسی عورت کو شرعاً دینا لازم ہے۔ اور قاضی وقت ایسی عورت کو بدعوے مہر پاس رہنے شوہر سے اور رخصت کرا دینے سے مکان شوہر کو بحیلہ دعوے داری دین مہر حکم امتناع جاری فرما سکتا ہے یا نہیں بینوا توجروا۔

**الجواب**۔ جو عورت بلا اجازت شوہر اپنے کے شوہر کے مکان سے فرار ہوا اور شوہر کے طلب کرنے سے نہ آوے وہ عورت بلاشبہ ناشزہ ہے اور اس حالت نشوز کا نفقہ شوہر کے ذمے لازم نہیں حالت نشوز کا نفقہ[1] ساقط ہو جاتا ہے اور نشوز سے دین مہر نہیں ساقط ہوتا ہے۔ صورت مسئولہ میں اگر مہر مؤجل ہے شرطاً یا عرفاً جیسا کہ ملک ہندوستان میں عموماً رائج ہے تو قاضی وقت ایسی عورت کو بدعوے مہر شوہر کے پاس رہنے اور مکان شوہر کو رخصت کرا دینے سے حکم امتناعی جاری نہیں کر سکتا۔ اور اگر مہر معجل ہے اور عورت کا یہ

---

[1] قولہ نفقہ ساقط ہو جاتا ہے الخ اقول قال فی العالمگیریۃ وان نشزت فلا نفقۃ لہا حتی تعود الی منزلہ والناشزۃ ہی الخارجۃ عن منزل زوجہا المانعۃ نفسہا منہ انتہے۔ ابو سعید محمد شرف الدین عفی عنہ

دعویٰ ہے کہ جب تک اپنا مہر معجل وصول نہ کرلون گی تب تک شوہر کے یہان نہین جاؤن گی تو اس صورت مین قاضی وقت حکم امتناعی جاری کرسکتا ہے واللہ اعلم بالصواب حررہ السید ابوالحسن عفی عنہ

سید محمد نذیر حسین

**سوال**- کیا فرماتے ہین علمائے دین اس مسئلہ مین کہ ایک عورت اپنے خاوند سے اپنا مہر طلب کرتی ہے جو حکم ہو اللہ و رسول کا ارشاد فرمایا جاوے بینوا توجروا +

**الجواب**- اگر عورت مذکورہ کا مہر معجل ہے تو اس کا طلب کرنا حق ہے اس کے شوہر کو لازم ہے کہ اس کا مہر ادا کردے اور اگر اس کا مہر مؤجل ہے تو اس کی دو صورتین ہین یا تو اس کے ادا کرنیکا کوئی وقت معین ہوا ہے یا نہین- اگر کوئی وقت معین ہوا ہے تو وقت معینہ پر عورت کا طلب کرنا حق ہے اور شوہر کو ادا کردینا لازم اور قبل وقت معینہ کے عورت کو طلب کرنیکا حق نہین ہے- اور اگر کوئی وقت معین نہین ہوا ہے تو بعد طلاق کے یا بعد موت کے اس کو مطالبہ کا حق حاصل ہوگا- ان شرطوا فی العقد تعجیل کل المہر تعجل الکل معجلا دالا الی الغایۃ لان الغایۃ معلومۃ فی نفسہا وہو الطلاق او الموت ہذا خلاصۃ ما فی الہندیۃ واللہ اعلم بالصواب حررہ السید ابوالحسن عفی عنہ

سید محمد نذیر حسین

**سوال**- کیا فرماتے ہین علمائے دین اس مسئلہ مین کہ عرصہ دس سال کا ہوا کہ ہندہ کا نکاح زید کے ساتھ ہوا اور زید کو چونکہ بیماری آتشک کی تھی اور آتشک کیوجہ سے نامرد ہوگیا تھا- اسلئے ایک روز بھی ہندہ کے ساتھ ہمبستر نہ ہوا- اور نہ خبرگیران نان ونفقہ کا ہوا- ہندہ نے مجبور ہوکر اس مسئلہ کو علمائے وقت کے روبرو پیش کیا- علمائے وقت نے اسکو فتوے دیدیا کہ تو اس کے نکاح سے باہر ہوچکی جس کو زید نے قبول کیا چنانچہ ہندہ نے از حکم علما روبرو چند اشخاص کے اس امر کو ظاہر کردیا اور عدت مین بیٹھ گئی اب عدت پوری ہوچکی اب سوال یہ ہے کہ جو مہر مؤجل اقراری ہے اس کی بنسبت شرع کیا حکم صادر کرتی ہے- دوم جو اشیاء والدین ہندہ نے ہندہ کو بروقت نکاح چڑھائی تھین- اور زید نے جو چیز ہندہ کو چڑھائی تھی ان ہر دو اشیاء کی ہندہ مستحق ہے یا نہین- سوم یہ کہ زر نقد زید کو والدین ہندہ نے بطور چڑھاوے کے دیا تھا اس کی مستحق ہندہ ہے یا نہین- چہارم- جو ایام گذشتہ کی بابت نان ونفقہ زید نے ہندہ کو نہین دیا اب حالت موجودہ مین ہندہ بحیثیت اپنے یا بحیثیت زید کے مستحق ہے یا نہین +

**الجواب**- صورت مسئولہ مین ہندہ اپنے پورے مہر[1] کے لینے کی مستحق ہے- ولہا

[1] قولہ پورے مہر لینے کی مستحق ہے اقول فی التلخیص الحبیر حدیث عمر و علی انہما قالا اذا اغلق

حاشیہ: قولہ پس اگر عورت کا دعوی ہے قال اس عورت سے شوہر کو مہر معجل ادا کر دینا چاہئے اور اگر وہ نہ دیوے تو جبراً دلوایا جائے اور عورت کو طلب کرنے اس

کمال المہر ان خلا بہا فان خلوۃ العنین صحیحۃ انتہے ما فی الہدایۃ- جواب سوال دوم و سوم جو چڑھاوا ہندہ کو میکے یا سسرال سے چڑھا ہو وہ ملک ہندہ ہوتا ہے عرف میں اسی طرح جو چڑھاوا ہندہ کی جانب سے زید کو چڑھا ہو وہ ملک زید ہے المعروف کالمشروط- جواب سوال چہارم زید نے جو ایام گذشتہ کا نان و نفقہ ہندہ کو نہیں دیا اس کا استحقاق ہندہ کو حسب حیثیت زید پہنچتا ہے

و کذلک اذا کان الزوج محبوسا او عنینا او مریضا لا یقدر علی الجماع او خارجا للحج فلہا النفقۃ لوجود التسلیم کذا فی البدائع کذا فی العالمگیریۃ- نان و نفقہ حسب حیثیت شوہر کے ہوتا ہے بدلیل قولہ تعالے- لینفق ذو سعۃ من سعتہ- واللہ اعلم بالصواب- حررہ السید ابو الحسن عفی عنہ-

سید محمد نذیر حسین

**سوال-** کیا فرماتے علمائے دین اس صورت میں کہ کل مہر مؤجل ہندہ کا وقت نکاح کے مقرر پایا تھا- بعد عرصہ دراز بباعث تکرار و تنازع کے ہندہ مذکورہ مطالبہ کل مہر مؤجل کا اپنے شوہر سے کرتی ہے اور کہتی ہے کہ جب مہر اپنا لے لونگی تب گھر شوہر کے جاؤں گی- اب مطالبہ کرنا مہر مذکور کا عند الشرع ہندہ کو پہنچتا ہے یا نہیں بینوا توجروا +

**الجواب-** در صورت مرقومہ ہر گاہ کل مہر مؤجل بوقت نکاح کے ٹھیرا اور کچھ گفتگو مہر معجل کی اس وقت نہ آئی تو بعد عقد نکاح کے دعوے ہندہ کا خلاف رواج بابت طلب مہر کے بالفعل باطل اور ناجائز ہوگا شرعا- بعد طلاق یا موت کے دعوے کل کا بلا ریب پہنچیگا شرعا- چنانچہ شرح وقایہ وغیرہ میں مذکور ہے- ولو اجل کلہ فانہ لو اجل کل المہر فقط سقط

---

بقیہ حاشیہ صفحہ ۳۳۴ + بابا و ارخا سترا فلہا الصداق کاملا و علیہا العدۃ البیہقی عن الاحنف عنہما وفیہ انقطاع وفی المؤطا عن یحیی بن سعید عن ابن المسیب عن عمر فی المرأۃ تزوجہا الرجل انہا اذا ارخیت الستور فقد وجب الصداق وروی عبد الرزاق فی مصنفہ عن ابی ہریرۃ قال قال عمر اذا ارخیت الستور وغلقت الابواب فقد وجب الصداق وفی الدارقطنی من طریق عباد بن عبد اللہ عن علی قال اذا اغلق بابا و ارخا سترا و رای عورۃ فقد وجب علیہ الصداق وروی ابو عبید فی کتاب النکاح من روایۃ زرارۃ بن اوفی قال قضی الخلفاء الراشدون المہدیون انہ اذا اغلق الباب وارخی الستر فقد وجب الصداق وفی الدارقطنی ایضا من طریق محمد بن عبد الرحمن بن ثوبان قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من کشف خمار امرأۃ ونظر الیہا فقد وجب الصداق دخل بہا اولم یدخل وفی اسنادہ ابن لہیعۃ مع ارسالہ لکن اخرجہ ابو داود فی المراسیل من طریق ابن ثوبان ورجالہ ثقات انتہی وروی ابن ابی شیبۃ فی مصنفہ حدثنا یزید ابن ہارون عن سعید بن ابی عروبۃ عن قتادۃ عن سعید بن المسیب عن عمر انہ اجل العنین سنۃ انتہی زاد فی لفظ وقال ان اتاہا والا فرقوا بینہما ولہا الصداق کاملا انتہی کذا فی نصب الرایۃ- ابو سعید محمد شرف الدین عفی عنہ +

حقہا فلا یکون لہا منع النفس لاخذہ کذا فی شرح الوقایۃ لاخلاف لاحد ان تاجیل المہر الی غایۃ معلومۃ نحو شہر او سنۃ صحیح وان کان لا الی غایۃ معلومۃ فقد اختلف المشائخ قال بعضہم یصح وہو الصحیح وہذا لان الغایۃ معلومۃ فی نفسہا وہو الطلاق او الموت الی آخر ما فی الفتاوی العالمگیریۃ - پس دعوے سماۃ مذکورہ کا خلاف دستور رواج اور عرف طلب مہر مؤجل میں باطل اور غیر مسموع ہوگا المعروف کالمشروط کذا فی کتب الفقہ واللہ اعلم بالصواب - الراقم سید محمد نذیر حسین عفی عنہ -

سید محمد نذیر حسین

**سوال** - علمائے دین اور مفتیان شرع متین سے یہ میرا سوال ہے کہ عرصہ تخمیناً پانچ سال کا ہوا کہ میرے ماں باپ نے مسمی زور آور شاہ کو صاحب جائداد یعنی پانچ روپیہ ماہوار بطور پنشن کے سرکار فیض آثار سے مرحمت ہوئے ہیں یہ دیکھ کر میری شادی مسمی مذکور سے کر دی اور روز شادی سے شوہر میرے نے مجھکو تکلیف نان و پارچہ کی دی اور زد و کوب سے پیش آتا رہا بلکہ یکمرتبہ میں نے روپیہ نان و پارچہ کا بابت یک سال کے عدالت سے حاصل کیا - اور تین سو روپیہ کا بروقت ہونے شادی کے مہر بندھا تھا - اب شوہر میرا شرابخواری اور بھنگ نوشی کرتا ہے - اور اس نے تنخواہ کہ جس کے اوپر مہر بندھا تھا وہ بیچ ڈالی ہے - اب میں دعوے بابت مہر کے شوہر مذکور پر کرنا چاہتی ہوں - سو علمائے دین فرما دیں کہ اس میں شرع شریف کا کیا حکم ہے اس کا ارشاد مجھکو فرمایا جاوے - اگر وہ اس جائداد کو تلف کر دیگا تو میری زندگی کیونکر کٹے گی کہ میں ہنوز صغیر سن ہوں - معروضہ ۱۲ - مئی سنہ ۱۸۸۱ء سائلہ سماۃ خانم جان بینوا توجروا +

**الجواب** - درصورتیکہ شوہر طاقت اور مقدور ادا کرنے مہر کی رکھتا ہو اور پھر باوجود قدرت ادائے مہر کے مہر زوجہ کا ادا نہ کرے اور جائداد اور سرمایہ اپنا نقل کرتا ہو بنابر تلف و اسقاط کرنے مہر کے تو اس صورت میں حاکم وقت شوہر کی جائداد اور مال سے مہر زوجہ کا دلوا دے - اور جو نہ دے تو اس کو قید کرے کہ وہ ظالم ہے - کیونکہ ذی مقدور کا حیلہ کرنا ادائے دین مہر وغیرہ میں ظلم ہے - مطل الغنی ظلم ویحبس المدیون فی الثمن والقرض والمہر المعجل وما لزمہ بکفالۃ لا یحبس فی غیرہ ای غیر ما ذکر وہو تسع صور منہا مہر مؤجل ان ادعی المدیون الفقر اذ الاصل العسرۃ الا ان یبرہن غریمہ علی غناہ ای قدرتہ علی الوفاء ولو باقرار او بتقاضی غریمہ کذا فی تنویر الابصار والدر المختار قولہ ولو باقرار ای ولو وجد المدیون من یقرضہ فلم یفعل فہو ظالم فیحبس لان الحبس جزاء الظالم وقد ثبت ظلمہ بوجود من یقرضہ حموی ہذا فی الطحطاوی واللہ اعلم بالصواب - بالجملہ بروقت موجود ہونے مال بقدر ادائے دین مہر

حسب طلب زوجہ کے واجب الادا ہوگا اور نیز نان ونفقہ زوجہ کا شوہر پر واجب ہے بشرطیکہ بخانہ شوہر رہے اور سکونت اختیار کرے جیسا کہ کتب شرعیہ میں مذکور ہے واللہ اعلم بالصواب ۔

سید محمد نذیر حسین ۱۲۸۱ | عبدہ محمد یوسف ۱۲۸۴ | حسبنا اللہ بس حفیظ اللہ

**سوال** - کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ زید کا نکاح ایک دختر نابالغہ سے ہوا تھا اب عرصہ آٹھ برس کا ہوگیا اور وہ دختر بالغہ ہوئی مگر خلوت کے وقت معلوم ہوا کہ وہ صحبت کے لائق نہیں ہے اس وجہ سے کہ اسکی شرمگاہ ایسی بند ہے کہ دخول ممکن نہیں تو زید نے اسکو طلاق دیدی پس سوال یہ ہے کہ زید پر اس کا مہر واجب الادا ہے یا نہیں بینوا توجروا ۔

**الجواب** - جبکہ شرمگاہ اس عورت کی ایسی بند ہے کہ دخول ممکن نہیں تو وہ خلوت صحیحہ نہ ہوئی تو اس صورت میں اس شخص پر مہر دینا لازم اور واجب نہیں ہوگا شرعاً کہ مانع وطی کا عورت کی طرف سے پایا گیا تو مہر اسکا ساقط ہوا - لان المہر یتاکد بالوطی او الخلوۃ الصحیحۃ بلا مانع شرعی وطبعی وحسی ومن الحسی رتق وقرن وعفل یقال امرأۃ رتقاء بینۃ الرتق اذ لا یمکن اتیانہا خرق الا المبال انتہی ما فی الدر المختار ... والطحطاوی وغیرہ مختصرا والمہر یتاکد باحد معان ثلثۃ الدخول والخلوۃ الصحیحۃ وموت احد الزوجین ومن الموانع لصحۃ الخلوۃ ان تکون بالمرأۃ رتقاء او قرناء او عفلاء او شعراء کذا فی العالمگیریۃ وغیرہا - ان چاروں لفظ کے معنے متقارب ہیں یعنی شرمگاہ عورت کی ایسی ہو کہ قابل وطی اور دخول کے نہ ہو اور تفصیل اس کی کتب مطولات فقہیہ میں ہے واللہ اعلم وعلمہ اتم حررہ السید محمد نذیر حسین عفی عنہ

۲۰ - ذیقعدہ سنہ ۱۲۹۴ھ

سید محمد نذیر حسین

**سوال** - عرصہ تین سال کا ہوا کہ مسمی احمد کا نکاح ساتھ ہندہ کے ہوا تھا اور اس کے ایک بچہ بھی پیدا ہوا اب ہندہ مذکور خفا ہو کر اپنے باپ کے یہاں جا رہی - احمد مذکور بلاتا ہے تو وہ آتی نہیں ہے اور کہتی ہے کہ جبتک مہر میرا احمد نہ دیوے گا تب تک میں اس کے پاس نہ آؤنگی اب مطالبہ کرنا مہر کا ہندہ کو پہنچتا ہے یا نہیں اور بروقت تحریر مہر نامہ اور وقت ایجاب و قبول کے کچھ تصریح مہر معجل یا مؤجل کی نہ ہوئی تھی - بینوا توجروا ۔

**الجواب** - درصورت مرقومہ ہرگاہ وقت تحریر مہر نامہ اور وقت ایجاب وقبول کے تصریح مہر معجل ومؤجل کی نہ ہوئی تو اعتبار عرف عام کا ہوگا - پس اگر عرف میں درصورت مذکورہ بعض معجل ادا کیا جاتا ہے اور بعض مؤجل آئندہ پر ادا ہوتا ہے تو مطابق عرف کے مطالبہ پہنچے گا - لان المعروف کالمشروط کذا فی الدر المختار وغیرہ وان لم یبینوا شیئا ینظر الی المرأۃ والی المہر المذکور فی العقد انہ کم یکون المعجل لمثل ہذہ المرأۃ من مثل ہذا المہر فیعجل ذلک معجلا ولا یتقدر بالربع ولا بالخمس وانما ینظر الی المتعارف کذا فی الفتاوے العالمگیریۃ ۔ اور عرف شاہجہان آباد

اور رواج اس کے کا یہ ہے کہ کل مہر مسمی بلا قید تعجیل وقت عقد نکاح کے مذکور ہوتا ہے اور کچھ مہر معجل ادا کرنا متعارف عرف نہین ہے تو دعوے عورت کا بالفعل نہ کل مہر مین پہنچیگا نہ بعض مین کیونکہ خلاف عرف کے قول عورت کا مسموع نہ ہوگا شرعاً۔ حررہ سید محمد نذیر حسین عفی عنہ +

سید محمد نذیر حسین

مسئلہ۔ اگر بروقت انعقاد نکاح کے کل مہر معجل نہ قرار پایا ہو تو اس صورت مین دعوی زوجہ کا بابت مہر کے فی الحال شوہر پر باطل اور نامسموع ہوگا ہان جب شوہر طلاق دے یا زن و شوہر مین سے کوئی فوت ہو جاوے اسوقت دعوے مہر صحیح اور مقبول ہوگا کذا فی کتب الحنفیۃ واللہ اعلم

سید محمد نذیر حسین

**سوال**۔ کیا فرماتے ہین علمائے دین اس مسئلہ مین کہ زید نے ہندہ سے اس شرط پر نکاح کیا کہ تجھے کچھ مہر نہین ملیگا پس یہ نکاح صحیح ہوا یا نہین بینوا توجروا +

**الجواب**۔ اس مسئلہ مین علمار کا اختلاف ہے۔ امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک یہ نکاح صحیح نہین ہوا اور فقہائے حنفیہ کے نزدیک یہ نکاح صحیح ہوا۔ اور زید نے جو شرط مہر نہ دینے کی کی ہے وہ لغو ہے تفسیر مظہری سورہ نساء صفحہ ۵۶۷ مین ہے۔ اختلفوا فیما اذا تزوج بشرط ان لا مہر لہا فقال مالک لا یصح ہذا النکاح لانہ عقد معاوضۃ کالبیع والبیع بشرط ان لا ثمن لا یصح اجماعاً فکذا النکاح قلنا لیس النکاح عقد معاوضۃ وانما وجب المہر حکماً شرعاً اظہار الشرف المحل ولو کان عقد معاوضۃ کالبیع لما صح النکاح عند ترک التسمیۃ کما لا یصح البیع عند ترک ذکر الثمن فالشرط بان لا مہر شرط فاسد وبہ لا یفسد النکاح ویلغو الشرط والثمن رکن فی البیع لا یصح البیع بدونہ فافترقا انتہی واللہ تعالے اعلم بالصواب۔ حررہ السید شریف حسین عفی عنہ +

سید شریف حسین

سید محمد نذیر حسین

# کتاب الولیمۃ

بسم اللہ الرحمن الرحیم الحمد للہ رب العالمین والصلوٰۃ والسلام علی خاتم الانبیاء والمرسلین محمد وآلہ واصحابہ اجمعین والتابعین لہم باحسان الی یوم الدین وبعد فانہ ورد من بعض الفضلاء سوال فی الولیمۃ التی تصنع فی العرس من جہۃ اولیاء الزوجۃ او من جہۃ الزوجۃ نفسہا ویدعی الناس الیہا ہل ہی من قسم الولیمۃ المسنونۃ او من قسم الدعوۃ التی تجب الاجابۃ الیہا او من قسم الحرام او المکروہ او من قسم الجائز افیدونا بما یشفی العلیل ویروی الغلیل من کلام ائمۃ العلم جزیتم خیرا۔

فاقول مستعینا باللہ وطالبا منہ التوفیق لاصابۃ الصواب فی الجواب قال الامام البخاری باب حق اجابۃ الولیمۃ والدعوۃ قال الحافظ فی فتح الباری کذا عطف الدعوۃ علی الولیمۃ فاشار بذلک الی ان الولیمۃ مختصۃ بطعام العرس ویکون عطف الدعوۃ علی الولیمۃ من عطف العام علی الخاص واما اختصاص اسم الولیمۃ بہ فہو قول اہل اللغۃ فیما نقلہ عنہم ابن عبد البر وہو المنقول عن الخلیل بن احمد وثعلب وغیرہما وبہ جزم الجوہری وابن الاثیر وقال صاحب المحکم الولیمۃ طعام العرس والاملاک وقیل کل طعام صنع لعرس وغیرہ وقال عیاض فی المشارق الولیمۃ طعام النکاح وقیل الاملاک وقیل طعام العرس خاصۃ وقال الشافعی واصحابہ تقع الولیمۃ علی کل دعوۃ تتخذ لسرور حادث من نکاح او ختان وغیرہما لکن الاشہر استعمالہا عند الاطلاق فی النکاح وتقید فی غیرہ فیقال ولیمۃ الختان ونحو ذلک وقال الازہری الولیمۃ ماخوذۃ من الولم وہو الجمع وزنا ومعنی لان الزوجین یجتمعان وقال ابن الاعرابی اصلہا من تتمیم الشیء واجتماعہ وجزم الماوردی ثم القرطبی بانہا لا تطلق فی غیر طعام العرس الا بقرینۃ واما الدعوۃ فہی اعم من الولیمۃ وہی بفتح الدال علی المشہور وضمہا قطرب فی مثلثہ وغلطوہ فی ذلک علی ما قال النووی انتہی کلام الحافظ ابن حجر وقال الامام الشوکانی فی نیل الاوطار قال الازہری الولیمۃ مشتقۃ من الولم وہو الجمع لان الزوجین یجتمعان وقال ابن الاعرابی اصلہا تمام الشیء واجتماعہ وتقع علی کل طعام تتخذ لسرور وتستعمل فی ولیمۃ الاعراس بلا تقیید وفی غیرہا مع التقیید فیقال مثلا ولیمۃ مادبۃ ہکذا قال بعض الفقہاء وحکاہ فی الفتح عن الشافعی واصحابہ وحکی ابن عبد البر

عن اهل اللغة وهو المنقول عن الخليل وثعلب وبه جزم الجوهري وابن الاثير ان الوليمة هي الطعام في العرس خاصة
قال ابن رسلان وقول اهل اللغة اقوى لانهم اهل اللسان وهم اعرف بموضوعات اللغة واعلم بلسان
العرب انتهى ويمكن ان يقال الوليمة في اللغة وليمة العرس فقط وفي الشرع للولائم المشروعة وقال
في القاموس الوليمة طعام العرس او كل طعام صنع لدعوة وغيرها واولم صنعها وقال صاحب المحكم
الوليمة طعام العرس والاملاك انتهى وقال في تاج العروس شرح القاموس قال ابو عبيد سمعت
ابا زيد يقول الطعام الذي يصنع عند العرس الوليمة والذي يصنع عند الاملاك اي العقد النقيعة و
قال الحسن بن عبد الله العسكري في كتاب الاسماء واللغات الوليمة بالطعم في الاملاك من الولم و
هو الجمع لان الزوجين يجتمعان وقوله واولم صنعها اي الوليمة ومنه قوله صلى الله عليه وسلم لعبد الرحمن
ابن عوف اولم ولو بشاة اي اصنع وليمة انتهى كلام تاج العروس مع المتن وفي القاموس وشرحه
ايضا والعرس طعام الوليمة وهو يعمل في العرس سمي عرسا باسم سببه والعرس ايضا النكاح لانه المقصود
بالذات من الاعراس من اعرس الرجل باهله اذا بنى عليها ودخل بها ثم سميت الوليمة عرسا وهي
تؤنثها العرب وقد تذكر انتهى وفي العيني على البخاري قوله اجيبوا هذه الدعوة اي دعوة الوليمة
وفيه ايضا العرس طعام الوليمة وهو الذي يعمل عند العرس سمي عرسا باسم سببه انتهى - قال الحافظ
ابن حجر في فتح الباري قوله باب اجابة الداعي في العرس وغيره ذكر فيه حديث ابن عمر اجيبوا هذه
الدعوة وهذه اللام يحتمل ان تكون اللام للعهد والمعهود وليمة العرس ويؤيده رواية ابن عمر الاخرى
اذا دعي احدكم الى الوليمة فليأتها وقد تقرر ان الحديث الواحد اذا تعددت الفاظه وامكن حمل بعضها على
بعض تعين ذلك ويحتمل ان تكون اللام للعموم وهو الذي فهمه راوي الحديث فكان ياتي الدعوة للعرس
وغيره واخرجه مسلم وابو داؤد من طريق ايوب عن نافع بلفظ اذا دعا احدكم اخاه فليجب عرسا كان
او نحوه ولمسلم من طريق الزبيدي عن نافع بلفظ من دعي الى عرس او نحوه فليجب وهذا يؤيد ما فهمه
ابن عمر وان الامر بالاجابة لا يختص بطعام العرس وقد اخذ بظاهر الحديث بعض الشافعية فقال بوجوب
الاجابة الى الدعوة مطلقا عرسا كان او غيره بشرطه انتهى كلام الحافظ ابن حجر بلفظه فتحصل من مجموع ما نقلناه
من الاحاديث وكلام ائمة اللغة والفقه ان العرس لا يختص بما يكون من جانب الزوج فقط كما
تقدم من ان الوليمة تستعمل حقيقة شرعية في وليمة العرس وتستعمل في كل دعوة فهذا الاطلاق وهو انها تستعمل
في كل دعوة حقيقة شرعية وتقدم ان العرس يطلق على العقد وعلى الدخول فالوليمة المتخذة من جانب
الزوجة واهلها طعام عرس لان العرس العقد ويقال لها وليمة ايضا والعرس النكاح فالطعام المتخذ
من جانب اهل الزوجة او من جانب الزوجة يقال لها طعام عرس ووليمة ودعوة فالاجابة الى هذا الطعام
واجبة وداخل في عموم الوليمة كما تقدم عن ابن الاعرابي وهو من ائمة اللغة ان الوليمة تقع على كل طعام يتخذ

علی کل سرور بلا قید وکما تقدم عن الازہری وہو من ائمۃ اللغۃ ایضا انہا مشتقۃ من الولم وہو الاجتماع
لان الناس یجتمعون لہا والحاصل ان الطعام المتخذ من جانب اہل الزوجۃ او الزوجۃ داخل فی الولائم
المشروعۃ دون الولائم المخالفۃ للشرع واللہ اعلم ومما یشہد لذلک ما رواہ ابن ماجہ عن حدیث ام سلمۃ
وعائشۃ رضی اللہ عنہما قالتا امرنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان نجہز فاطمۃ رضی عنہا حتی ندخلہا
علی علی رضی اللہ عنہ فعمدنا الی البیت ففرشناہ ترابا لینا من اعراض البطحاء ثم حشونا مرفقتین لیفا
فنفشناہ بایدینا ثم اطعمنا تمرا وزبیبا وسقینا ماء عذبا وعمدنا الی عود فعرضناہ فی جانب البیت لیلقی
علیہ الثوب ویعلق علیہ السقاء فما راینا عرسا احسن من عرس فاطمۃ رضی اللہ عنہا وروی الحافظ الآجری عن جعفر
بن الحسین فی النکاح النبی صلی اللہ علیہ وسلم فاطمۃ رضی اللہ عنہا لعلی رضی اللہ عنہ ان النبی صلی اللہ
علیہ وسلم امر بلال بقصعۃ من اربعۃ امداد او خمسۃ وبذبح جزور لولیمتہا فاتیتہ بذلک فطعن فی راسہا
ثم ادخل الناس رفقۃ رفقۃ یاکلون منہا حتی فرغوا وبقیت فضلۃ فبرک فیہا وامر بحملہا الی ازواجہ
وقال کلن واطعمن من غشیکن انتہی کذا ذکرہ العلامۃ الخفاجی فی شرحہ علی شفاء القاضی عیاض رحمہ اللہ
والحدیث الذی رواہ ابن ماجہ فی اسنادہ جابر الجعفی قال الحافظ فی التقریب ضعیف وقال
فی الخلاصۃ احد کبار علماء الشیعۃ عن عامر بن واثلۃ والشعبی وعنہ السفیانان وخلق ووثقہ الثوری
وغیرہ وقال النسائی متروک ولکن اقل درجات المحدثین اعنی حدیث ابن ماجہ والآخر انہما ضعیفان
لا موضوعان فیصلحان شاہدین لما نحن فیہ من ان الطعام المتخذ من جانب اہل الزوجۃ یقال لہ طعام
عرس وطعام ولیمۃ عرس قال الشوکانی فی نیل الاوطار والضعیف مع الضعیف توجب الارتفاع عن
درجۃ السقوط الی درجۃ الاعتبار انتہی وقال الحافظ ابن حجر فی فتح الباری ان حکم الشیء الخاص
الذی لم یذکر فیہ نص داخل تحت حکم دلیل آخر بطریق العموم انتہی والحاصل ان الطعام المتخذ من جہۃ اہل الزوجۃ
او من جہۃ الزوجۃ یقال لہ طعام العرس لغۃ وشرعا کما تقدم وداخل فی اسم الولیمۃ لانہا مشتقۃ من
الولم وہو الاجتماع لان الناس یجتمعون فیہا ولانہا المتخذۃ لحادث سرور والنکاح ای سرور فہی حقیقۃ
شرعیۃ ایضا کما تقدم ولان العرس النکاح کما تقدم والنکاح یطلق علی ما کان من جانب المراۃ ومن
جانب الرجل وفی الحدیث فطلقہا ونکحت زوجا غیرہ والطعام المذکور ایضا داخل فی عموم الدعوۃ التی
ورد الامر بوجوب الاجابۃ الیہا والقول بان الطعام المتخذ من جہۃ الزوجۃ او من جہۃ اہلہا حرام
او بدعۃ او مکروہ قول باطل لا معول علیہ بل ہو مخالف لعموم الاحادیث الدالۃ علی وجوب الاجابۃ الی
عموم الدعوۃ قال الامام الشوکانی فی نیل الاوطار والظاہر الوجوب للاوامر الواردۃ بالاجابۃ من غیر صارف
لہا عن الوجوب ولجعل الذی لم یجب عاصیا وہذا فی ولیمۃ النکاح فی غایۃ الظہور واما فی غیرہا من الولائم
فان صدق علیہا اسم الولیمۃ شرعا کما تقدم فی اول الباب کانت الاجابۃ الیہا واجبۃ لا یقال ینبغی حمل

مطلق الولیمۃ علی الولیمۃ المقیدۃ بالعرس کما وقع فی حدیث ابن عمر بلفظ اذا دعی احدکم الی ولیمۃ عرس فلیجب لانا نقول ذلک غیر ناتج للتقیید لما وقع فی الروایۃ المتعقبۃ لھذہ الروایۃ بلفظ من دعی الی عرس او نحوہ وایضا قولہ صلی اللہ علیہ وسلم من لم یجب الدعوۃ فقد عصی اللہ ورسولہ یدل علی وجوب الاجابۃ الی غیر ولیمۃ العرس قال فی فتح الباری واما الدعوۃ فھی اعم من الولیمۃ وھی بفتح الدال علی المشھور وضمھا قطرب فی مثلثاتہ وغلطوہ فی ذلک علی ما قال النووی وقال فی فتح الباری ایضا فی باب آخر والذی یظھر ان اللام فی الدعوۃ للعھد من الولیمۃ المذکورۃ اولا قال وقد تقدم ان الولیمۃ اذا اطلقت حملت علی طعام العرس بخلاف سائر الولائم فانہا تقید انتھی ویجاب اولا بان ھذا مصادرۃ علی المطلوب لان الولیمۃ المطلقۃ ھی محل النزاع وثانیا بان فی احادیث الباب ما یشعر بالاجابۃ الی کل دعوۃ ولا یمکن فیہ ما ادعاہ فی الدعوۃ وذلک نحو ما فی روایۃ ابن عمر بلفظ من دعی فلم یجب فقد عصی اللہ ورسولہ وکذلک قولہ من دعی الی عرس او نحوہ فلیجب انتہی کلام الشوکانی فی نیل الاوطار وقال فی فتح الباری ویحتمل ان تکون اللام للعموم وھو الذی فھمہ الراوی للحدیث فکان یاتی الدعوۃ للعرس وغیرہ وہذا یؤید ما فہمہ ابن عمر وان الامر بالاجابۃ لا یختص بطعام العرس انتہی کلام الحافظ فی فتح الباری وفی البخاری باب اجابۃ الدعوۃ فی العرس وغیرہ واورد فیہ حدیث نافع عن ابن عمر انہ کان یقول قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اجیبوا ھذہ الدعوۃ اذا دعیتم لھا قال و کان ابن عمر یاتی الدعوۃ فی العرس وغیر العرس وھو صائم قال الحافظ فی فتح الباری قولہ اجیبوا ھذہ الدعوۃ تمسک[1] بہ من ذلک لان حدیث اذا دعی احدکم فلیجب عرسا کان او غیرہ اعم من ان یکون من جانب الزوج او من جانب اہل الزوجۃ او من جانب الزوجۃ۔ ہذا ما ظہر للحقیر فان کان صوابا فمن اللہ والحمد للہ وان کان خطا فمنی ومن الشیطان واستغفر اللہ والحمد للہ اولا وآخرا و ظاہرا و باطنا وحسبنا اللہ ونعم الوکیل ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم وصلے اللہ علے خیر خلقہ محمد وآلہ وصحبہ وسلم حررہ الحقیر الفقیر الی احسان ربہ الباری حسین بن محسن الانصاری الخزرجی السعدی الیمانی نزیل بھوپال فی الحال اصلح اللہ الحال والمآل آمین آمین آمین یکم رمضان المبارک سنہ ۱۳۱۶ ہجری۔ الجواب صحیح والرای نجیح سید محمد نذیر حسین عفی عنہ۔

| سید محمد نذیر حسین | سید محمد ابو الحسن | سید محمد عبد السلام غفرلہ |
|---|---|---|

سوال۔ بیٹی کی شادی میں اگر بیٹی والا بہ نیت سرور [illegible] [illegible] پاو

---

[1] ہکذا فی المنقول عنہ ولا شک فی انہ سقط ہہنا عبارۃ ۱۲

تفاخر کے قرابت والون اور دوستون کو خواہ ان کا مکان قریب ہو یا بعید دعوت کرے تو کھانا جائز ہے یا نہین یا باراتیون کی دعوت بلحاظ دعوت زور وضیف بلا جبر واکراہ و بلا لحاظ رسم معمول کرے تو وہان کھانا کیسا ہے اور حضرت نے بی بی فاطمہ رض کی شادی مین لوگون کو کچھ کھلایا تھا یا نہین یا کسی ازواج کی شادی مین کچھ کھانا کھلانا ثابت ہے یا نہین اور ولیمہ کی دعوت کے دن تک بعد از نکاح جائز ہے اور پانسو درہم سے زیادہ مین نکاح ہونا یہ نکاح مطابق سنت کے ہے یا نہین بینوا توجروا*

**الجواب**- فی الواقع صورت مندرجہ سوال حادثہ سرور وخوشی وفرحت تزویج کا ہے اس مین کچھ طعام کھلانا سنت انبیا علیہم السلام کی ہے چنانچہ کلام نجاشی بادشاہ حبشہ سے مستفاد ہوتا ہے جیسا کہ طبری نے سیر مین نقل کی ہے- روی انہ صلعم بعث عمرو بن امیۃ الضمری الی النجاشی لیخطبہا علیہ فزوجہا ایاہ واصدقہا عنہ اربعمائۃ دینار وبعث بہا الیہ مع شرحبیل بن حسنۃ وروی ان النجاشی ارسل الیہا جاریۃ ابرہۃ فقالت ان الملک یقول لک ان رسول اللہ صلعم کتب الی ان ازوجک وانہا ارسلت الی خالد بن سعید بن العاصی فوکلتہ واعطت ابرہۃ سوارین وخاتم فضۃ سرورا بما بشرتہا بہ فلما کان العشی امر النجاشی جعفر بن ابی طالب ومن ہناک من المسلمین فحضروا فخطب النجاشی فقال الحمد للہ الملک القدوس السلام المومن المہیمن العزیز الجبار اشہد ان لا الہ الا اللہ وان محمدا عبدہ ورسولہ ارسلہ بالہدی ودین الحق لیظہرہ علی الدین کلہ ولو کرہ المشرکون اما بعد فقد اجبت الی ما دعا الیہ رسول اللہ صلعم وقد اصدقتہا اربعمائۃ دینار ذہبا ثم صب الدنانیر بین یدی القوم فتکلم خالد ابن سعید فقال الحمد للہ احمدہ واستعینہ واشہد ان لا الہ الا اللہ وحدہ لا شریک لہ وان محمدا عبدہ ورسولہ ارسلہ بالہدی ودین الحق لیظہرہ علی الدین کلہ ولو کرہ المشرکون اما بعد فقد اجبت الی ما دعا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وزوجتہ ام حبیبۃ بنت ابی سفیان فبارک اللہ لرسول اللہ صلعم ودفع الدنانیر الی خالد بن سعید بن العاص فقبضہا ثم ارادوا ان یقوموا فقال اجلسوا فان سنۃ الانبیاء علیہم السلام اذا تزوجوا ان یوکل طعام علی التزویج فدعا بطعام فاکلوا ثم تفرقوا اخرجہ صاحب الصفوۃ کما قالہ الطبری ہکذا فی المرقاۃ نقلا عن المواہب- پس اگر والی دختر بطریق شکریہ سبکدوشی تزویج بقصد سرور وائتلاف ومواخات برادری ومواسات اسلامی بلا قرض ودوام اور بدون تفاخر ونام آوری وبغیر ریا ومباہات دعوت وضیافت اقربا واحبا کی کرے تو مشروع ومباح بلکہ مستحب ہے کیونکہ یہ مہمانی عروسی ہے عرس بالضم مہمانی عروسی کذا فی الصراح وغیرہ اور مہمانی عروسی وولیمہ جناب سرور کائنات صلعم سے بتقریب نکاح

حضرت فاطمہ زہرا کے ماثور اور منقول ہے چنانچہ سیرت احمدیہ سے واضح ہوتا ہے اور تعامل و تعارف سلف صالحین سے قرناً بعد قرن چلا آتا ہے قد صرح الامام الشافعی فی الام الولیمۃ التی تعرف ولیمۃ العرس وکل دعوۃ علی املاک او نفاس او ختان او حادث سرور وقال ابن العربی اصل الولیمۃ تمام الشئی واجتماعہ والفعل فیہما اولم وتقع علی کل طعام تتخذ لسرور حادث من عرس واملاک وغیرہما واستعمالہا مطلقا فی العرس اکثر واشہر وفی غیرہ بالتقیید فیقال ولیمۃ الاعذار ونحوہ کذا فی بدر التمام شرح بلوغ المرام لملا حسین المغربی الولیمۃ کل دعوۃ تتخذ لسرور من نکاح او ختان او غیرہا کذا فی مجمع البحار۔ اور علاقہ مہمانی عروسی کا دونوں طرف سے پایا جاتا ہے بنا بر اس کے کہ مہمانی منسوب ہے طرف عروس کے اور عروس بالفتح زن ومرد نو خاستہ یکدیگر را یقال رجل عروس امرأۃ عروس کذا فی الصراح وغیرہ تو اس صورت میں مہمانی عروسی دونوں طرف سے ثابت اور روا ہوئی عام ہے اس سے کہ بیٹی والا عقد نکاح کی دعوت کرے یا وقت زفاف یعنی رخصتی کے کرے چنانچہ درمختار اور طحطاوی اور فتاوی عالمگیری وغیرہ سے واضح ہوتا ہے اور دعوت عند املاک یعنی وقت تزویج اور عقد نکاح کے تقریر امام شافعی اور ابن العربی سے پہلے معلوم ہو چکا۔ الملاک والاملاک التزویج وعقد النکاح کذا فی مجمع البحار۔ املاک زن دادن کذا فی الصراح۔ پس زن دادن وقت تزویج اور وقت رخصتی دونوں کو شامل ہے کما لا یخفی علی المتامل الماہر نقل القاضی عیاض عن الآجری بضم الجیم عن محمد بن الحسین رض فی النکاح النبی صلعم فاطمۃ رضی اللہ عنہا ان النبی صلعم امر بلالا بقصعۃ من اربعۃ امداد او خمسۃ ویذبح جزورا لولیمتہا قال فاتیتہ بذلک فطعن فی راسہا ثم ادخل الناس رفقۃ رفقۃ یاکلون منہا حتی فرغوا وبقی منہا فضلۃ فبرک فیہا وامر بحملہا الی ازواجہ وقال کلن واطعمن من غشیکن ای اتاکن والاحادیث فی ہذا الباب کثیرۃ وفیما ذکرنا کفایۃ انتہی کذا فی السیرۃ الاحمدیۃ للمولوی کرامت علی الدہلوی من تلامذۃ الشیخ العلامۃ عبد الحی ومولینا محمد اسحق الدہلوی رحمہما اللہ تعالے وکذلک اذا اتخذ ولیمۃ لزفاف ابنتہ فاہدی الناس ہدایا فہو علی ما ذکرنا من التقسیم وہذا کلہ اذا لم یقل المہدی شیئا وتعذر الرجوع الی قولہ اما اذا قال اہدیت للاب او للام او للزوج او للمرأۃ فالقول للمہدی کذا فی الظہیریۃ ہکذا فی الفتاوی العالمگیریۃ وکذلک ان اتخذ ولیمۃ لزفاف ابنتہ فاہدی الناس ہدایا فہو علی ما ذکر من التقسیم انتہی ہندیۃ والزفاف بکسر الزاء مصدر زفت المرأۃ اذ ذہبا زفافا والمراد بہ بعثہا الی بیتہ انتہی ما فی الطحطاوی زفاف عروس بخانہ شوی فرستادن کذا فی الصراح اقربا اور احباب بیٹی والے کے اور یارانی جو مسافت بعیدہ سے آویں یہ لوگ ضیف میں داخل ہیں ضیف مہمان ضافت مہمانی داشتن کسے را کذا فی الصراح فرمایا آنحضرت صلعم نے

من یومن باللہ والیوم الآخر فلیکرم ضیفہ الحدیث - دور سے آنیوالے اور قریب والے لوگ مہمانی
عروسی اور زور ور مین بھی شامل ہین آن حضرت صلعم نے فرمایا ان لزورک علیک حقا الحدیث جب
مداراۃ اور مہمانی کرنے بغیر تقریب شادی کی سنت اور مستحب ہے تو بروقت تقریب شادی کے
کہ ہنگامہ سرور ہے مداراۃ اور مہمانی بطریق اولی مشروع آکد ہوگی - اور اس تقریب مین اپنے
اور بیگانے سبھی کو موجب فرحت اور سرور کا ہوتا ہے سب شریک ہوا کرتے ہین چنانچہ صحیح بخاری
مین اس کا ایک باب منعقد کیا ہے - باب ذہاب النساء والصبیان الی ولیمۃ العرس ابصر
النبی صلعم نساء او صبیانا مقبلین من عرس الی آخرہ فی صحیح البخاری - اور اوپر مذکور ہوچکا
کہ رسول مقبول صلعم نے فرمایا ولزورک علیک حقا یعنی زیارت کرنیوالے اور آنیوالے کے
بغیر تقریب شادی کے خاطرداری اکل وشرب مین لازم ہوئی تو تقریب شادی مین بطریق اولی
ہوگی - اور اس خاطرداری مین قریب اور بعید بیٹی والے کے اور باراتی سب داخل ہین -
الغرض ضیافت اور دعوت براتیون کی بھی بواسطہ سرور حصول نعمت ازدواج دختر کے حسب
مقدور بلا تکلف اور بلا جبر واکراہ اور بغیر استدعا کے والیان زوج کے مشروع و مستحب ہے
ممنوع کسی طرح سے نہین شرعا - اسی نظر سے مولانا محمد اسحق رحمۃ اللہ علیہ نے مسائل اربعین
مین لکھا ہے - وانچہ مروج است کہ بعد نکاح والیان عروس بمردمان برات طعام میدہند
آنہم بطریق ضیافت جائز است انتہے کلامہ اور وجہ جواز کی یہ ہے کہ طعام ضیافت اور
دعوت محل سرور اور خوشی مین مشروع ہے نہ محل شرور اور مصیبت مین لانہ شرع فی السرور لا فی الشرور
کذا فی فتح القدیر وغیرہ اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے بعد تمام کرنے سورہ بقر کے اونٹ نحر
کیا اور دوستون کو کھلایا چنانچہ تفسیر عزیزی مین مذکور ہے اور یہ بھی معلوم رہے کہ اس تقریب کو لیا
فرض واجب جاننا کہ خواہ مخواہ قرض دام کرکے انجام کرنا مذموم اور خلاف شرع ہوگا - ما جعل علیکم
فی الدین من حرج - اور امر مباح اور مستحب کو واجب جاننا بدعت ہے - مہر بی بی خدیجۃ الکبری
کا بیس اونٹ ٹھیرایا تھا یا بارہ اوقیہ سونے کا - اور مہر ام حبیبہ کا چار سو دینار نجاشی بادشاہ نے
مقرر کیا تھا اور آپ ہی انہون نے ادا کر دیا - اور باقی ازواج مطہرات کا پانچسو درم سے
زیادہ نہ تھا - اور مہر فاطمہ زہرا کا چار سو اسی درم تھا - اس قدر مہر زمانہ آن حضرت صلعم
مین باعتبار غالب عادت کے مروج تھا باوجود اس کے حضرت کے مزاج مبارک مین تکلیف
اور تکلف پسندیدہ نہ تھا بہر حال یہ اولی اور افضل ہے و موجب برکت ہے باعتبار اتباع
کے نہ اس سبب سے کہ زیادت مہر ممنوع ہے شرعا کیونکہ نہی زیادت مہر کی پانسو سے وارد
نہ ہوئی بلکہ زیادت اس سے قرآن مجید سے ثابت ہوتی ہے قال اللہ تعالے وآتیتم احدٰہن

قنطارا ای مہرا۔ قنطار معاذ بن جبل کے نزدیک ایک ہزار اور دو سو طلا ہوتا ہے۔ الغرض مہر کثیر حسب مقدور و رضا طرفین منع نہین علی الموسع قدرہ وعلی المقتر قدرہ۔ حضرت عمر فاروق نے چاہا تھا کہ جو کوئی پانسو سے زیادہ مقرر کرے تو زیادہ بیت المال مین داخل ہو اسپر ایک عورت نے الزام دیا ان کو اور کہا اے عمر تو زیادت مہر کو منع کرتا ہے اور خدا تعالے فرماتا ہے واتیتم احداہن قنطارا پس رجوع کیا عمر نے اس سے اور کہا مرد نے خطا کی اور عورت مصیب ہوئی یا یہ کہا کلکم افقہ من عمر چنانچہ بدر التمام شرح بلوغ المرام اور مرقات اور دیگر تفاسیر مین مذکور ہے۔ حاصل کلام کا اس مقام مین یہ ہے کہ نکاح زیادت مہر پانسو سے ساتھ سنت تقریری کے بلا ریب بالاجماع ہو جاتا ہے کیونکہ سنت یا قولی ہوتی ہے یا فعلی یا تقریری چنانچہ سنت تقریری مہر کی درضمن آیت کریمہ فان خفتم الا تقسطوا فی الیتامی فانکحوا ما طاب لکم قالت عائشۃ ہی الیتیمۃ فی حجر ولیہا فیرغب فی جمالہا ومالہا ویرید ان یتزوجہا بادنی من سنۃ نسائہا فنہوا عن نکاحہن الا ان یقسطوا لہن فی اکمال الصداق وامروا بنکاح من سواہن من النساء آہ۔ صحیح بخاری اور صحیح مسلم وغیرہما مین دیکھنا چاہیے کہ مہاجرین اور انصار مین مہر مختلف تھا۔ اس پر آن حضرت صلعم نے تحدید شرعی نہ فرمائی کہ اس قدر چاہیے اور اس قدر منع ہے بلکہ اس کو حسب حال مقدور اور رواج قوم کے موقوف رکھا اپنے گھر مین جو حسب اتفاق مہر ٹھیرا عمل مین لایا امت مکلف ہے امر و نہی پر اور مصلحت بلا امر پر مکلف نہین چنانچہ قصہ بریرہ سے واضح ہوتا ہے کہ آن حضرت صلعم نے بطور مصلحت کے اس سے کہا کہ شوہر کو نہ چھوڑ و اس نے کہا امر سے فرماتے ہین یا سفارش کرتے ہین فرمایا سفارش کہا سفارش مجھ کو منظور نہین چنانچہ صحیح بخاری وغیرہ مین یہ قصہ مذکور ہے جواز دعوت ولیمہ ایک روز یا دو روز یا زیادہ از ین صحیح بخاری اور اس کی شرح سے لکھا جاتا ہے واضح ہو گا باب ذکر من اولم سبعۃ ایام لما رواہ ابن ابی شیبۃ من طریق حفصۃ بنت سیرین قالت لما تزوج ابی دعا الصحابۃ سبعۃ ایام الحدیث واخرجہ البیہقی ایضا من وجہ آخر ونحوہ ای نحو السبعۃ یشیر الی روایۃ عبد الرزاق حدیث حفصۃ المذکور اذ فیہ عندہ ثمانیۃ ایام بدل سبعۃ ولم یوقت النبی صلعم للولیمۃ وقتا یختص بہ الایجاب او الاستحباب یوما ولا یومین نعم اخرج ابو داؤد والنسائی من طریق قتادۃ عن عبد اللہ بن عثمان الثقفی عن رجل من ثقیف کان یثنی علیہ ان لم یکن اسمہ زہیر بن عثمان فلا ادری ما اسمہ یقولہ قتادۃ قال قال رسول اللہ صلعم الولیمۃ اول یوم حق والثانی معروف والثالث ریاء وسمعۃ قال البخاری فی تاریخہ لا یصح اسنادہ ولا یصح لزہیر صحبۃ قال وقال ابن عمر وغیرہ عن النبی صلعم اذا دعی احدکم الی الولیمۃ فلیجب ولم یخص ثلثۃ ایام ولا غیرہا

انتہی وللحدیث زہیر بن عثمان شواہد منہا عند ابن ماجہ عن ابی ہریرۃ رضی اللہ عنہ مثلہ وفیہ عبد الملک
بن حسین وہو ضعیف جدا واحادیث اُخر ضعیفۃ لکن مجموعہا یدل ان للحدیث اصلا وقد عمل بظاہر
ذلک الحنابلۃ والشافعیۃ فقالوا تجب فی الیوم الاول وتستحب فی الثانی وتکرہ فیما بعدہ انتہی ما فی
القسطلانی شرح البخاری واللہ اعلم بالصواب حررہ السید شریف حسین عفی عنہ

الجواب صحیح والرای نجیح
سید محمد نذیر حسین

زشرف سید کونین
شد شریف حسین

**سوال**۔ کیا فرماتے ہین علمائے دین ومفتیان شریعت سید المرسلین اس مسئلہ مین کہ بروز شادی دلہن کے مکان مین کھانا کھانا از روئے شرع شریف کے جائز ہے یا نہین
بینوا توجروا

**الجواب**۔ قبل اس کے کہ جواب لکھا جاوے بطور مقدمہ کے چند باتون کا لکھنا ضروری ہے پس واضح ہو کہ عرس بضم مہمانی عروسی وعروس بروزن صبور زن ومرد نوخواستہ یکدیگر را چنانچہ صراح وغیرہ کتب لغت سے ہویدا ہوتا ہے اور ولیمہ اس طعام کو کہتے جو بوقت سرور حادث کے تیار کیا جاوے ولیکن مشہور طعام نکاح مین زیادہ تر ہے اور مہمانی عروسی دونون طرف مرد وزن کی مہمانی پر دلالت کرتی ہے۔ کما لا یخفی علی اہل المذاق الولیمۃ کل طعام یتخذ لسرور من نکاح او ختان او غیرہما والاشہر استعمالہا علی الاطلاق فی النکاح کذا فی مجمع البحار وقال صاحب المحکم الولیمۃ طعام العرس والاملاک وقیل کل طعام صنع بعرس وغیرہ وقال الشافعی واصحابہ تقع ولیمۃ علی کل دعوۃ تتخذ لسرور حادث من نکاح او ختان او غیرہما لکن الاشہر استعمالہا عند الاطلاق فی النکاح وتقید فی غیرہ فیقال ولیمۃ الختان ونحو ذلک وقال شیخنا الولائم سبع ولیمۃ الاملاک وہو التزویج وولیمۃ الدخول وہو العرس والمادبۃ لما یتخذ بلا سبب وفیہا التفصیل لانہا ان کانت بقوم مخصوصین فہی النقری بفتح النون والقاف مقصور وان کانت عامۃ فہی الجفلی بالجیم والفاء بوزن اولی انتہی ما فی فتح الباری مختصرا والعینا فیہ اما دعوۃ فہی اعم من الولیمۃ وعن نافع اذا دعی احدکم الی ولیمۃ عرس فلیجب واخرجہ مسلم وابو داود من طریق ایوب عن نافع بلفظ اذا دعا احدکم اخاہ الی عرس او نحوہ فلیجب وہذا یوید ما فہمہ ابن عمر رضی اللہ عنہ ان الاجابۃ لا تختص بطعام عرس وقد اخذ بظاہر الحدیث الشافعیۃ بوجوب الاجابۃ الی الدعوۃ مطلقا عرسا کان او غیرہ بشرطہ ونقلہ ابن عبد البر عن عبید اللہ بن الحسن العنبری قاضی البصرۃ وزعم ابن حزم انہ قول جمہور الصحابۃ والتابعین انتہی ما فی فتح الباری مختصرا۔ اب صاحبان شریعت غرا و ماہران سیر تعامل قرون ثلثہ وواقفین موارد کلام عرب پر مخفی نہ رہے کہ والی دلہن کے مکان پر کھانا تین وجہ سے درست ومباح

وخلف رہ پہنچتا ہے اور عبادات مالیہ کا ہی ثواب موتی کو بالاتفاق پہنچتا ہے۔ اور عبادات بدنیہ کے ثواب پہنچنے میں اختلاف ہے۔ بعض علما کے نزدیک پہنچتا ہے اور بعض کے نزدیک نہیں پہنچتا ہے واللہ تعالے اعلم بالصواب کتبہ محمد عبدالرحمن المبارکفوری عفا اللہ عنہ +

سید محمد نذیر حسین

**سوال۔** کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ تعزیہ داری کرنا اور بچوں کو طوق بیڑی پہنانا اور ماتم کرنا اور بھوسا اڑانا وغیرہ اور ذکر سوانح و وقائع شہادت وغیرہا میں سامان کرنا اور اس پر رونا اور رولانا اور اس کے واسطے انعقاد مجلس تعزیت کرنا موجب ثواب ہے یا باعث عقاب اور نوحہ اور مرثیہ خوانی کرنا کیسا ہے۔ اور یزید کے بارے میں کیا اعتقاد رکھنا چاہئے بینوا توجروا +

**الجواب۔** تعزیہ داری علمداری ماتم کرنا بچوں کو طوق بیڑیاں پہنانا فقیر بنانا وغیرہ قرون ثلثہ مشہود لہا بالخیر سے ثابت نہیں جس کی خبر خیر امتی قرنی ثم الذین یلونہم ثم الذین یلونہم میں ہے کما رواہ البخاری عن عمران بن الحصین۔ نہ کسی اصل شرعی کے تحت میں مندرج ہے نہ سلف و خلف صالحین کا اسپر عمل پس محض بدعت ضلالت واحداث فی الدین ٹھیرا جس کے عدم قبول اور رد ہونے پر رسول مقبول صلے اللہ علیہ وسلم کا یہ قول منقول ہے من احدث فی امرنا ہذا ما لیس منہ فہو رد۔ اور رونا آنکھوں سے آنسو بہانا خواہ بحالت نہایت مسرت ہو جیسے قدوم قادم کے وقت یا محتاجگی پر رونا یا بخیال سزائے حاکم یا استاد مربی وغیرہ کے رونا یا کسی کے صدمہ مفارقت جسمانی سے رونا اس میں کوئی مانع شرعی نہیں۔ محض محبت الٰہی میں رونا اسکے عذاب وعقاب ومحاسبہ کے ڈر سے رونا انبیاء مرسلین اور صالحین زاہدین سے ثابت ہے۔ ونیز کم ہنسنا اور زیادہ رونا آیہ کریمہ فلیضحکوا قلیلا ولیبکوا کثیرا سے واضح ہے۔ کسی حاکم عادل یا عزیز رشتہ دار یا استاد شفیق و مرشد برحق و پیشوائے دین کے انتقال و ذکر انتقال سے۔ بوجہ فرط حزن وملال رونا یا یاد آخرت سے رونا ممنوع نہیں ہے آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کا وفات ابراہیم بن ماریہ قبطیہ میں آبدیدہ ہونا منقول ہے۔ ایک مرتبہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کا ایک جنازہ کے ساتھ تشریف لے جانا اور قبر پر بیٹھ کر یاد آخرت وموت پر بہت رونا حضرت براء بن عازب رض سے مروی ہے اسی طرح آیۃ فکیف اذا جئنا من کل امۃ سن کر آنسو جاری ہونا حضرت عبداللہ بن مسعود رض سے مروی ہے۔ قرآن مجید کی تلاوت میں رونا اور رونا نہ آئے تو بتکلف رونا اس کا حکم بروایت حضرت

سعد بن ابی وقاص رضی عنہ ثابت ہے۔ خدا کے خوف سے ذرا سے آنسو نکل آنے پر جو فضیلت وارد ہے حدیث مرویہ حضرت عبداللہ بن مسعود میں موجود ہے بعد وفات آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم حضرت صدیق اکبر وفاروق اعظم رضی اللہ عنہما کا حضرت ام ایمن رضی اللہ عنہا کی خدمت میں آنا اور انہیں روتا دیکھکر خود دونوں کا رونا روایت حضرت انس رضؓ میں مذکور ہے وقت معین پر ایصال ثواب فاتحہ و درود دے کرنا موجب اجر جزیل ہے مجمع مشروع میں میت کے اوصاف کمال و واقعات صحیحہ نتیجہ خیز مفید وقت بیان کرنا اور اس کے لئے نظماً ونثراً مغفرت مانگنا تعریف (جس کا وہ مستحق ہے) کرنا کسی زبان میں ہو اس کے جواز میں کلام نہیں ہاں نوحہ مشرکین جو عہد جاہلیت میں مروج تھا وہ ہرگز نہ چاہیئے وہ نہ میت کے لئے فائدہ رساں ہے اور نہ پسماندگان کے لئے مفید حضرت عبداللہ بن ابی اوفی رضی اللہ عنہ راوی ہیں نہی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عن المراثی وفی نسخۃ یعنی النوح۔ یعنی رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے مراثی سے منع کیا۔ ابن ماجہ کے ایک نسخہ میں ہے مراد اس سے نوحہ ہے۔ حاصل یہ کہ مراثی سے مطلقاً مراثی مراد نہیں ہو سکتی ورنہ بہت سے صحابہ بلکہ خود آں حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے لئے مراثی لکھے گئے۔ اور دین اسلام کا کوئی قاعدہ اسکے منع کا مقتضی نہیں۔ اسی بناپر شیخ جلال الدین ابوبکر رحمہ اللہ تعالے مشہور مصنف اسلام نے مصباح الزجاجہ میں بذیل حدیث مذکور فرمایا ہے۔ قال الخطابی انما کرہ من المراثی النیاحۃ علے مذہب الجاہلیۃ فاما الثناء والدعاء للمیت فغیر مکروہ لانہ رثی غیر واحد من الصحابۃ کثیرا من المراثی انتہے۔ اور کسی سیہ کار کے سوء خاتمہ وحسن خاتمہ کے یقینی علم نہ ہونے پر ہم اس کو لعنت کرنیکے لئے مامور ومجاز نہیں ہیں۔ اور رنج میں ترک لذائذ وتزئین ریائً بغیر خلوص کچھ مفید نہیں اور خلوص کے ساتھ تبنظر زہد ہو تو اس کا فضل معلوم ومسلم ہذا ماظہر لی واللہ سبحانہ اعلم وعلمہ اتم واحکم۔ العبد نعمانی عفی عنہ +

ہوالمصوب۔ واقعی رسم تعزیہ داری بدعت ہے۔ نہ رسول مقبول صلے اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں پایا جاتا ہے نہ خلفاء کے زمانہ میں۔ بلکہ اس کا وجود قرون ثلثہ میں کہ مشہود لہا بالخیر ہیں منقول نہیں ہوا اور تا ایندم حرمین شریفین زادہما اللہ شرفا وتعظیما میں رائج نہیں ہے اور نہ کسی اصل شرعی کے تحت میں مندرج ہے پس یہ بدعت ضلالت ٹھیرا اور بدعت ضلالت کو اختیار کرنا لعنت خدا وملئکہ کا موجب اور رسول مقبول صلے اللہ علیہ وسلم کی رنجیدگی کا باعث ہے۔ روی الطبرانی عن ابن عباس قال قال رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم من احدث حدثا او آوی محدثا فعلیہ لعنۃ اللہ والملئکۃ والناس اجمعین لایقبل اللہ منہ صرفا ولا عدلا وروی البخاری ومسلم وغیرہما من اصحاب الصحاح عن عائشۃ رضی اللہ عنہا قالت قال رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم من احدث فی امرنا ہذا مالیس منہ فہو رد وروی مسلم انہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم شر الامور محدثاتہا وکل بدعۃ ضلالۃ۔ اور سینہ کو بی کرنا کپڑے پھاڑنا نوحہ کرنا خاک اڑانا

ہاں نوحہ یہ سب افعال منہیات وممنوعات سے ہیں جیسا کہ حدیث شریف میں ہے۔ لیس منا من حلق
وسلق وخرق ولیس منا من ضرب الخدود وشق الجیوب ولعن اللہ النیاحۃ۔ اور نفس بیان وقائع شہادت
اور اس پر رونا بشرطیکہ نوحہ وغیرہ سے خالی ہو درست ہے اور اسکے واسطے خاص مجلس منعقد کرنا
تشبہ روافض وکراہت سے خالی نہیں جیسا کہ جامع الرموز میں ہے۔ اذا اراد ذکر مقتل الحسین
ینبغی ان یذکر اولا مقتل سائر الصحابۃ لئلا یشابہ الروافض کما فی العون۔ اور صراط المستقیم میں ہے
ذکر قصہ شہادت بعقد مجلس بایں قصد کہ مردم بشنوند وتاسفہا نمایند وگریہ وزاری کنند ہرچند در نظر ظاہر
خللے دراں ظاہر نمی شود اما فی الحقیقت ان ہم مذموم ومکروہ است انتہی۔ اگر مرثیہ میں احوال
واقعی ہوں پس اس قسم کے مرثیوں کو پڑھنا اور سننا کچھ مضائقہ نہیں رکھتا۔ یزید کے بارے میں بعض
کہتے ہیں کہ باتفاق مسلمانوں کے وہ امیر ہوا تھا۔ اس کی طاعت امام علیہ السلام پر واجب تھی حالانکہ
اس کی خلافت پر مسلمانوں کا اتفاق نہ ہوا اور ایک جماعت صحابہ رضہ واولاد صحابہ رضہ نے اسکی
بیعت نہیں کی اور جن حضرات نے بیعت کی تھی جب ان کو اس کے فسق وفجور کا حال معلوم
ہوا خلع بیعت کرکے مدینہ میں واپس آگئے۔ اور بعض قائل ہیں کہ یزید نے امام علیہ السلام کے قتل
کا حکم نہیں دیا تھا۔ اور نہ اس فعل سے راضی تھا۔ یہ بھی باطل ہے۔ قال العلامۃ التفتازانی فی
شرح العقائد النسفیۃ والحق ان رضی یزید بقتل الحسین واستبشاره بذلک واہانۃ اہل بیت النبی
صلی اللہ علیہ وسلم مما تواتر معناه وان کان تفاصیلہ احادا انتہی۔ اور بعض کہتے ہیں کہ قتل امام
علیہ السلام گناہ کبیرہ ہے نہ کفر اور نہ لعنت مخصوص بکفار ہے نازم بایں فطانت نہیں جانتے
ہیں کہ کفر ایک طرف خود ایذاء رسول الثقلین کیا اثر رکھتا ہے۔ قال اللہ تعالے ان الذین
یؤذون اللہ ورسولہ لعنہم اللہ فی الدنیا والآخرۃ واعد لہم عذابا مہینا۔ اور بعض کہتے ہیں کہ اسکے
خاتمہ کا حال معلوم نہیں شاید اس نے اس کفر ومعصیت کے بعد توبہ کی ہو وقت موت کے
تائب ہوگیا ہو۔ امام غزالی کا احیاء العلوم میں اسی طرف رجحان ہے جاننا چاہیے کہ توبہ کا
احتمال ہی احتمال ہے والا اس بے سعادت نے اس امت میں وہ کچھ کیا ہے کہ کسی نے نہیں
کیا۔ شہادت امام حسین واہانت اہل بیت کے بعد مدینہ منورہ کی تخریب واہالیان مدینہ کی شہادت
وقتل کے واسطے لشکر بھیجا۔ تین روز تک مسجد نبوی بے اذان ونماز رہی۔ من بعد حرم مکہ میں لشکر
کشی کرکے عین حرم مکہ میں عبداللہ بن زبیر کو شہید کرایا اور انہیں مشاغل میں تھا کہ اس کی موت آگئی
اس جہان کو پاک کیا۔ اور اسکے بیٹے معاویہ نے برسر منبر اس کی برائیاں بیان کیں۔ واللہ اعلم
بما فی الضمائر۔ اور بعضے سلف واعلام امت سے اس شقی پر لعن تجویز کرتے ہیں چنانچہ علامہ
تفتازانی نے کمال جوش وخروش کے ساتھ اس پر اور اس کے اعوان پر لعنت کی ہے اور

بعضوں نے اس معاملہ میں توقف کیا ہے پس مسلک اسلم یہ ہے کہ اس شقی کو مغفرت و ترحم سے ہرگز یاد نہ کرنا چاہیئے۔ اور اس کے لعن سے کہ عرف میں مختص بکفار ہے اپنی زبان کو روکنا چاہیئے جیسا کہ قصیدہ امالیہ میں ہے ؎

ولم یلعن یزید ابعد موت　　سوی المکثار فی الاغراء غال

واللہ اعلم بالصواب حررہ تراب اقدام اولیاء الباری محمد عبد الهادی الانصاری بن مقبول من رفع السماء بغیر عمد مولانا علی محمد بن خاتم الفقهاء والمحدثین مولانا محمد معین بن سید المخصصین مسند المحدثین مولانا محمد مبین اوصلهم اللہ فی اعلی علیین وافاض علینا من برکاتهم و برکات مشائخهم الکرام

محمد عبد الهادی

تعزیہ بنانا اس میں شریک ہونا اس پر چڑھاوہ چڑھانا یا منت ماننا ان ایام عشرہ محرم میں ذکر شہادت حسنین کرنا رونا پیٹنا چلانا نوحہ کرنا کپڑے پھاڑنا یہ سب نادرست ہے اور بدعت سیئہ اور یزید کو برا کہنا خلاف احتیاط ہے۔ فقط واللہ اعلم بندہ رشید احمد گنگوہی عفی عنہ

رشید احمد ۱۳۰۱

تعزیہ داری کرنا وغیرہ امور مذکورہ فی السوال ناجائز و بدعت ہیں اور موجب عقاب۔ اور یزید اپنے کئے کو پہنچ گیا اب اس پر لعنت کرنا اس کو گالی دینا برا کہنا نہ چاہیئے۔ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے۔ لاتسبوا الاموات فانهم قد افضوا الی ما قدموا رواہ البخاری کذا فی بلوغ المرام واللہ تعالیٰ اعلم بالصواب۔ الراقم سید محمد عبد السلام غفرلہ +

سید محمد عبد السلام

**سوال**۔ اگر کوئی شخص دار الاسلام سے لونڈی خرید کر کے لاوے یا اسی ملک میں خریدے تو اس کے ساتھ جماع کرنا جائز ہے یا نہیں۔ ایک شخص (زید) نامی کہتا ہے کہ دار الحرب میں بغیر نکاح کئے مجامعت جائز نہیں ہے۔ اور دوسرا شخص (بکر) نامی کہتا ہے کہ نکاح کرنے کی ضرورت نہیں کیونکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے لونڈیوں سے نکاح کرنے کو منع فرمایا کہ [illegible] غلام ہوگی کذا فی اغاثۃ اللہفان [illegible] امام ابن قیم رحمۃ اللہ علیہ تو یہ آنحضرت کا منع کرنا سب مسلمانوں کے حق میں ہے [illegible] ہو یا دار الحرب تو دار الحرب والے کو لونڈیوں سے نکاح کرنا چاہیئے یا نہیں [illegible]

مترجمہ ڈپٹی نذیر احمد خان دہلوی و ترجمہ قرآن مجید مترجمہ مرزا حیرت دہلوی ایڈیٹر کرزن گزٹ و سکریٹری اسلامیہ پرنٹنگ اینڈ پبلشنگ کمپنی دہلی میں کس کا ترجمہ فصیح ہے بینوا توجروا +

**الجواب** - واضح ہو کہ لونڈی شرعی جہان خریدے بعد استبرا ایک حیض کے اُس سے صحبت کر سکتا ہے۔ نکاح تو ملک بضعہ کیواسطے ہوا کرتا ہے۔ لونڈی میں تو ملک بضعہ بھی ہے اور ملک رقبہ بھی جو کہ نکاح سے حاصل نہیں ہوتا تو مالک لونڈی کے واسطے لونڈی سے نکاح کرنا تحصیل حاصل ہے ہاں لونڈی کو آزاد کر کے نکاح کر سکتا ہے اور حدیث میں جو ممانعت ہے وہ مالک لونڈی کے واسطے نہیں ہے۔ کیونکہ اس کو تو نکاح کی ضرورت نہیں وہ غیروں کے لئے ممانعت ہے۔ اور ممانعت کا سبب یہ ہے کہ لونڈی کافرہ اکثر ہوا کرتی تھی۔ اگرچہ وہ اسلام لاتی تھی مگر خصلت و عادت آبائی ان کی دل میں مستقر رہتی تھی اس لحاظ سے ممانعت تھی۔ کہ اختلاط سے عقیدہ مین نہ فرق آجائے۔ اللہ تعالے خود لونڈی سے نکاح کرنے کو حکم فرماتا ہے۔ ولامۃ مومنۃ خیر من مشرکۃ تو ہر حال ہی شخص نکاح کر سکتا ہے جو مالک لونڈی کا نہ ہو بشرطیکہ وہ مومن ہو جیسا کہ اللہ پاک نے قرآن میں کہدیا۔ واضح ہو کہ ہندوستان میں جو لوگ کہ قحط وغیرہ میں لونڈی خرید لیتے ہیں یہ لونڈی بھی شرعی نہیں ہوتی ان سے صحبت حرام و زنا ہے۔ لونڈی شرعی جو کہ جہاد میں پکڑ کر آئے یا اس کی نسل سے چلی آتی ہو وہ لونڈی ہوگی۔ ورنا سوائے اسکے لونڈی شرعی نہیں ہے واللہ اعلم بالصواب۔ جواب سوال ثانی۔ ترجمہ ہر دو صاحبان مذکور فصاحت اردو میں اچھا ہے مگر میں نے اول سے آخر تک ترجمہ نہیں دیکھا ہے کہ کس کو ترجیح دوں مگر ہر دو صاحبان نے فصاحت خرچ کر کے مقاصد و مطالب قرآن کو بگاڑ دیا کہ جس کو عام لوگ نہیں سمجھ سکتے قرآن کا ترجمہ شاہ رفیع الدین شاہ عبد القادر و شاہ ولی اللہ صاحب سے بڑھ کر کسی کا نہیں ہو سکتا ہے۔ ان لوگوں نے الفاظ قرآن و معانی کی پیروی کی ہے۔ اور ان لوگوں نے فصاحت اردو خرچ کی ہے۔ تھوڑے دنوں میں قرآن کو مثل انجیل وغیرہ کے کر دیں گے واللہ اعلم بالصواب۔ حررہ السید محمد عبد الحفیظ عفی لہ

| سید محمد عبد السلام غفرلہ | ہذا الجواب صحیح | سید محمد عبد الحفیظ |
| --- | --- | --- |
| | سید محمد ابو الحسن | الجواب صحیح |

**سوال** - کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ زید کا نکاح عمر کی دختر ہندہ سے چار برس گزرے

منعقد ہوا تھا۔ زید سے بروقت نکاح یہ شرط لکھالی تھی کہ ہندہ بخانہ والدین رہے گی بلا رضا ہندہ
اپنے گھر نہ لیجاؤں گا مگر ہندہ روز شادی سے بخانہ شوہر رہی۔ پدر ہندہ ایک یوم کو لے گیا
عند الطلب زید نے نہ بھیجا۔ مجبوراً زید نے دعوے بازوئے عورت دائر کیا۔ عمر نے عدالت میں عذر
کیا کہ شرط نوشتہ نکاح پر عمل ہو۔ شرط مذکور عدالت سے فاسد قرار پا کر ڈگری بازوئے عورت
صادر ہوئی۔ عمر نے اپیل کیا اپیل بھی خارج ہوا۔ بعدہ عمر نے دعوے طلاق بدیں نمط دائر کرایا
کہ پوسنے دو سال ہوئے جب طلاق دیدی تھی مگر طلاق بھی خارج ہوئی۔ اب دعوے مہر کیا ہے
تا وقتیکہ مہر ادا نہ ہو عورت نہ جاوے اب عذرات زید و تمہید سوال پر حکم شرع صادر ہو۔ کابین نامہ
مہر معینہ مصرح نہیں ہے نہ معجل ہے اور نہ مؤجل اور عند الطلب لکھا ہے تا وقتیکہ فسخ نکاح
نہ ہو۔ واجب الادا نہیں ہے۔ گیارہ ماہ سے مقدمات دائر ہیں۔ اگر عذر مہر تھا تو عدالت ابتدائی
میں کرنا تھا۔ ہر دعوے عمر بنیت نقیض سے ہے۔ مسماۃ چار برس تک میری زوجیت میں رہی۔ اور
دو اولادیں بھی ہوئیں۔ اگر معجل بھی ہوتا تو اس موقع پر مؤجل تصور کیا جاتا۔ اور مقابل شوہر
میں اعتراض واجب نہیں ہوتا۔ متعاوضہ مہر معینہ جائداد زرعی زید مکفول کرالی ہے اور یہ بھی
لکھالیا ہے کہ تا ادائے مہر زمین مکفولہ تصفیہ و اختیار مسماۃ کے رہے گی۔ مسماۃ کے
خاندان میں آج تک یہ دستور نہیں رہا کہ مہر پہلے ادا کیا جاوے۔ پس اب یہ عذر کہ مہر لیکر بخانہ
شوہر آوے شرعاً کیسا ہے فقط +

**الجواب** ۔ مخفی نہ رہے کہ اس صورت میں کہ جب تصریح اس امر کی نہیں کی گئی کہ مہر معجل یا
مؤجل عند الطلب ہے۔ تو عرف کا اعتبار کیا جائے گا۔ یعنے دیکھا جائے گا کہ ایسی صورت
میں مہر معجل ہوتا ہے یا مؤجل۔ اور چونکہ مسماۃ کے خاندان میں مہر معجل کا دستور نہیں ہے
اس لئے یہ مہر بھی مؤجل قرار دیا جائے گا۔ کیونکہ ایسے امور میں اعتبار عرف کا کیا گیا ہے
چنانچہ قرآن شریف میں بھی اکثر جگہ عرف کا اعتبار کیا گیا ہے۔ اور بنا بر اسی اعتبار عرف کے
فقہا نے لکھا ہے۔ المعروف کالمشروط۔ شرح وقایہ میں ہے۔ ولفظ المختصر والمؤجل
ان بینا فذاک والا فالمتعارف۔ عمدۃ الرعایہ میں ہے والا فالمتعارف ای ان لم یبینا ان الکل
معجل او مؤجل والان بعضہ مؤجل وبعضہ معجل ینظر الی المسمی والی المرأۃ ان مثل ہذہ المرأۃ کم یکون
لہا من ہذا المسمی معجلا وکم یکون مؤجلا۔ وما ذکر فی مجموع النوازل انہ یعطی لہا بنصف المہر معجلا
فانما ذلک بناء علی عرف اہل سمرقند فانہم یعجلون النصف کذا فی الذخیرۃ۔ پس ایسی صورت میں
کہ کچھ معجل اور کچھ مؤجل ہوتا ہے۔ اور اس امر کی تصریح نہ کرنے سے عرف کا اعتبار کیا جاتا
ہے۔ اور صورت مسئولہ میں جبکہ معجل کا دستور بالکل نہیں ہے اسلئے یہ مہر کل مؤجل قرار

دیا جائیگا البتہ صورت میں عورت کا یہ عذر کہ جب تک مہر نہ لیلے بجانہ شوہر نہ جائے صحیح نہیں ہے شرح وقایہ میں ہے۔ ولا لو اجل کلہ فانہ لو اجل الکل فقد سقط حقہا فلا یکون لہا منع النفس لاخذہ۔ اور چونکہ اس مہر میں تعیین مدت کی ہی نہیں ہے اور نہ عند الطلب ہے اس سلئے شوہر پر اس وقت ادا کرنا واجب نہیں ہے تا وقتیکہ طلاق یا موت نہ واقع ہو۔ فتاوے عالمگیری میں ہے۔ وان کان (تاجیل المہر) لا الے غایۃ معلومۃ فقد اختلف المشائخ فیہ قال بعضہم یصح وہو الصحیح وہذا لان الغایۃ معلومۃ فی نفسہا وہو الطلاق او الموت الا یری ان تاجیل البعض صحیح وان لم ینصا الے غایۃ معلومۃ کذا فی المحیط واللہ اعلم کتبہ محمود عفا اللہ عنہ +

| سید محمد نذیر حسین ۱۲۸۱ | سید محمد عبد السلام غفر لہ ۱۲۹۹ | سید محمد ابو الحسن ۱۳۰۰ |
|---|---|---|

**سوال** - کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ ایک شخص نے بٹہ کا نکاح کیا جس کو شرع میں شغار کہتے ہیں۔ لیکن اس نے مہر مقرر کیا ہے اور ہر دو نکاح میں پندرہ سولہ روز کا فاصلہ ہی ہوا ہے اور وہ اس مسئلہ کو جانتا ہی نہ تھا اس سے بالکل جاہل تھا۔ اب شرع شریف میں وہ نکاح درست رہا یا مثل مہر یا نکاح جدید کی حاجت پڑتی ہے بینوا بالدلیل توجروا بالاجر الجزیل +

**الجواب** - نکاح مذکور صحیح و درست ہے کیونکہ صورت نکاح مذکورہ میں شغار نہیں کہا جاتا۔ شرع شریف میں جیساکہ آگے بیان ہوتا ہے۔ قال فی مجمع البحار ہو نکاح فی الجاہلیۃ کان الرجل یقول شاغرنی ای زوجنی اختک او بنتک او من تلی امرہا حتی ازوجک من الے امرہا بلا مہر ویکون بضع کل واحدۃ بمقابلۃ بضع الاخری من شغر الکلب اذا رفع احدی رجلیہ لیبول لارتفاع المہر انتہی وعن ابن عمر رض ان رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نہی عن الشغار والشغار ان یزوج الرجل ابنتہ علے ان یزوجہ الاخر ابنتہ لیس بینہما صداق رواہ البخاری قال فی القاموس بلا صداق کل واحدۃ بضع الاخری۔ اب جب ثابت ہوا کہ شغار اس کہتے ہیں کہ جس میں دونوں طرف سے مہر نہ ہو جیساکہ ہم نے حدیث شریف سے یعنی من قول لیس بینہما صداق اور لغت سے یعنی من قول بلا مہر بیان کیا تو اب نکاح مذکور صحیح وثابت ہوا اس سلئے کہ جب مہر مقرر کیا گیا تو اسکو شغار نہ کہا جاویگا شرع میں جیساکہ کہا امام نووی نے وصورۃ الواضحۃ زوجتک بنتی علی ان تزوجنی بنتک وبضع کل واحدۃ صداق للاخری فیقول قبلت انتہی۔ اور جو لوگ کہتے ہیں کہ یہ تفسیر حدیث کی یعنی لیس بینہما صداق تفسیر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی نہیں ہے بلکہ یہ تفسیر اصحابی وغیرہ سے ہے۔ سو اس میں کچھ حرج ومضائقہ نہیں کیونکہ اس میں دونوں احتمال ہیں۔ تو اگر تفسیر

رسول اللہ صلعم کی ہے تو فہو المراد۔ اور اگر صحابی کی ہے تو وہ بھی مقبول ہے کیونکہ وہ صاحب لسان ہے۔ کما قال الحافظ ابن حجر فی الفتح قال القرطبی تفسیر الشغار صحیح موافق لما ذکرہ اہل اللغۃ فان کان مرفوعا فہو المقصود وان کان من قول الصحابی فمقبول ایضا لانہ اعلم بالمقال انتہی۔ الغرض کہ نکاح مذکور درست بلاشبہ ہے۔ اسلئے کہ اس کو شغار نہیں کہتے اور مہر مثل و نکاح جدید کی کچھ حاجت نہیں ہے۔ کیونکہ مہر تو دونوں طرف سے مقرر تھا۔ ہاں اگر مہر اس وقت مقرر نہیں ہوا تو پھر بھی بعض علماء کے نزدیک فسخ نہیں ہوتا جیسا کہ مذہب امام مالک کا ہے ایک روایت میں اور یہی مذہب ہے امام اوزاعی کا کما قال فی الفتح وفی روایۃ مالک یفسخ قبل الدخول لا بعدہ وحکاہ ابن المنذر عن الاوزاعی انتہی وقال فی المحلی شرح موطا وروی عن عطاء ابن ابی رباح قال یقران علی نکاحہما ویجعل لہما صداق المثل انتہی۔ وذہب الامام ابو حنیفہ الی صحتہ ووجوب مہر المثل وہو قول الزہری ومکحول والثوری واللیث وروایۃ عن الامام احمد واسحق وبہ قال ابو ثور وابن جریر کذا فی الفتح والنووی۔ اور جو حدیث سنن ابی داؤد میں ہے کہ دو شخصوں نے نکاح کیا بٹہ برا اور مہر بھی کیا تو حضرت معاویہ نے ان کو منع کیا اور امر کیا تفریق کا تو جواب اس کا یہ ہے کہ اول تو یہ رائی ہے حضرت معاویہ کی اور مخالف ہے لغت کے اور صحیح حدیث کے اگرچہ وہ تفسیر صحابی کی ہے مگر لغت عرب کے تو موافق ہی کہ شغار اس کو نہیں کہتے۔ شغار وہ ہے جو کہ مہر معین نہ ہو جیسا کہ ہم نے اوپر ذکر کیا قول مجمع البحار سے یعنے ہونا شغار بلا مہر۔ اور دوسرا یہ کہ انہوں نے مہر دہی کیا ہوگا۔ یعنے بضع احد للآخر بلا مہر یعنے حدیث کی عبارت یوں ہوگی وجعلا الشغار صداقا۔ الغرض کہ نکاح مذکور درست ہے تطویل کرنے کی کچھ حاجت نہیں ہے۔ وما علینا الا البلاغ واللہ اعلم بالصواب والیہ المرجع والمآب۔ حررہ العبد الضعیف ابو محمد عبد الوہاب الجنگوی الفنجابی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی +

| سید محمد نذیر حسین ۱۲۸۱ | خادم شریعت رسول الثقلین محمد تلطف حسین ۱۲۹۲ |
|---|---|

اصاب من اجاب

| زشرف سید کونین شد<br>شریف حسین ۱۲۹۳ | فضل حق عفی عنہ پنجابی |
|---|---|

الجواب صحیح ورائے نجیح

محمد طاہر سلہٹی

**سوال** ۔ (۱) جو شخص اللہ کو واحد اور محمد کو رسول برحق جانے اور قیامت وغیرہ اعتقادی امور کو مانتا ہے شرک نہیں کرتا اور نماز کو بھی فرض جانتا ہے مگر نماز تمام عمر نہیں پڑہتا وہ شخص مسلمان ہے یا کافر۔ (۲) جمعہ کے روز جب امام خطبہ پڑہتا ہوا اور کوئی شخص باہر سے آکر السلام علیکم کہے تو یہ السلام علیکم کہنا یا اس کا جواب دینا جائز ہے یا منع ہے۔ (۳) فاتحہ خلف الامام فرض ہی یا واجب یا سنت یا مستحب (۴) اگر ایک گاؤں میں دو مسجدیں ہو ویں تو ان میں علیحدہ علیحدہ نماز جمعہ پڑہنی جائز ہے یا نہیں یا ایک میں ہی جمعہ پڑہنا چاہیے+

**الجواب** :- واضح ہو کہ جو شخص اللہ کو واحد جانتا ہے اور محمد صلعم کو رسول مرسل مانتا ہے اور امور اہتمام واعتقادیہ کا اقرار کرتا ہے تو وہ بیشک مسلم ہے۔ کسی کو حق نہیں پہنچتا کہ اس کو کافر کہے۔ مگر ہاں جس قدر کہ رسول صلعم نے تارک صلوٰۃ کو کافر کہا اس قدر ہم بھی تارک صلوٰۃ کو کافر کہہ سکتے ہیں سوائے اس کے زیادہ علم کہ وہ سرے سے مسلمان ہی نہیں ہے یہ نہیں لگا سکتے اور یہی مذہب امام احمد کا بھی ہے۔ واللہ اعلم
جواب سوال دوم۔ جس وقت خطیب خطبہ پڑہتا رہے اس وقت سلام نہیں کہنا چاہئے کیونکہ سلام کہنا سنت ہے اور خطبہ کا سننا فرض ہے تو سلام کہنے والے نے فرض کو ترک کیا لہذا خطبہ کے وقت سلام نہیں کہنا چاہئے اور اگر کسی نے سلام کہا تو سننے والا چپکے سے جواب دیدے واللہ اعلم۔ جواب سوال سوم۔ فاتحہ خلف امام پڑہنا فرض ہے۔ بغیر فاتحہ پڑھے ہوئے نماز نہیں ہوتی تمام کتب احادیث میں مرقوم ہے واللہ اعلم۔
جواب سوال چہارم۔ جائز ہے لیکن اولی یہ ہے کہ ایک ہی مسجد میں جمعہ ادا کیا جاوے تاکہ جماعت بڑی ہو واللہ اعلم بالصواب۔ حررہ السید محمد عبد الحفیظ غفرلہ+

| سید محمد نذیر حسین ۱۲۸۱ | سید محمد عبد السلام غفرلہ ۱۲۹۹ | سید محمد ابوالحسن ۱۳۰۰ |
|---|---|---|

بسم اللہ الرحمن الرحیم

سازآبا دخدایا دل ویرانے را — یا مدہ مہر بتان ہیچ مسلمانے را

مخفی نہ رہے کہ حقیقت تقلید کی علماء حنفیہ متاخرین کے نزدیک عبارت اس سے ہے کہ کلام کسی غیر معصوم کا اپنے اوپر بلا دلیل شرعی کے لازم کرلینا اور اس کو مستحکم پکڑنا حالانکہ یہ طریق مذموم تشریع جدید مخالف حکم خدا تعالی ہے اسلئے کہ بندگان خدا مامور ومجبور ہیں۔ اوپر التزام احکام وکلام خدا ورسول کے ہیں نہ غیر کے چنانچہ سورہ یوسف وغیرہ میں خدا فرماتا ہے ان الحکم الا للہ اسی التزام کلام غیر پر اللہ تعالے نے اہل کتاب کو الزام دیا اور رد کیا۔ چنانچہ سورہ توبہ میں فرماتا ہے۔ اتخذوا احبارہم علماء الیہود ورہبانہم عباد النصاری اربابا من دون اللہ۔ کذا فی التفسیر الجلالین والتفسیر البیضاوی والتفسیر الکبیر وغیرہ پس عباد اللہ پر اطاعت خدا اور رسول کی واجب ہے نہ غیر کی چنانچہ خدا تعالے سورہ محمد میں فرماتا ہے اطیعوا اللہ واطیعوا الرسول ولا تبطلوا اعمالکم

اور سورہ نساء میں فرماتا ہے اطیعوا اللہ واطیعوا الرسول واولی الامر منکم فان تنازعتم فی شیء فردوہ الی اللہ والرسول ان کنتم تؤمنون باللہ والیوم الآخر الآیۃ۔ اور بغور ملاحظہ کرو کہ مولانا شاہ عبد العزیز دہلوی علیہ الرحمۃ تحت اسی آیت مذکورہ کے تفسیر عزیزی میں فرماتے ہیں کہ اطاعت امام مشروط و مقید است بہمان چیزہا کہ معصیت آنہا از شرع معلوم نباشد والا اطاعت فرض نمی ماند و رجوع باحکام قران ہوا و امر و نواہی پیغمبر خدا صلعم باید نمود۔ اور اسی تفسیر عزیزی مطبوعہ لکھنؤ صفحہ ۱۲۸ میں مولانا علیہ الرحمۃ ارشاد فرماتے ہیں تحت آیت بل نتبع ما الفینا علیہ آباءنا کے کہ درین آیت اشارہ است بابطال تقلید و طریق اول آنکہ از مقلد باید پرسید کہ ہر گاہ تقلید می کنی نزد تو محقق است یا نے اگر محقق و رامی شناسی پس با وجود احتمال مبطل بودن او چرا در تقلید می کنی و اگر محقق بودن او را می شناسی پس بکدام دلیل می شناسی اگر بتقلید دیگری شناسی سخن دران خواہد رفت و تسلسل لازم خواہد آمد و اگر بعقل می شناسی پس آن را چرا در معرفت حق صرف نمی کنی دعاء تقلید برخود گوارا میداری طریق دوم آنکہ کسے را کہ تقلید می کنی اگر این مسئلہ را او ہم بتقلید دانستہ است پس تو و او برابر شدید او را چہ ترجیح ماند کہ تقلید او می کنی و اگر او بدلیل دانستہ است پس تقلید وقتی تمام می شود کہ تو ہم آن مسئلہ را بہمان دلیل بدانی والا مخالف او باشی نہ مقلد او و چون تو ہم آن مسئلہ را بدلیل دانستے تقلید ضائع شد۔ تمام ہوئی عبارت تفسیر عزیزی کی اور اسی طرح امام فخر الدین رازی تفسیر کبیر میں لکھتے ہیں تم بھی تفسیر عزیزی اور تفسیر کبیر کو بچشم خود دیکھنا کہ تم کو یقین ہو جائے۔ ع شنیدہ کے بود مانند دیدہ۔ تم لوگ ادنی دُنیا کے مقدمہ کیلئے تو لندن پہنچتے ہو اور مقدمہ دین متین سے سراسر غافل نہاد ہو۔ ع غم دین خور کہ غم غم دین است۔ اور مضمون اس آیت کریمہ ماذا اجبتم المرسلین سے تم سے قیامت میں پرسش ہوگی الحمد للہ کہ در مولانا تین تین ترجمہ کا قرآن شریف چھپ گیا اور قیمت اسکی تین روپیہ یا چار روپے ہے اور خداوند کریم سورہ قمر میں فرماتا ہے۔ لقد یسرنا القرآن للذکر فہل من مدکر۔ ترجمہ اردو میں اس کے سننے سے واقف ہو جاؤ اور ہم ایسے مقلد مثل شتر بے مہار کے نہیں ہیں کہ ہر کسی کی بات بلا دلیل مان لیں۔ ہم تو رعیت اور محکوم خدا و رسول کے ہیں چنانچہ سورہ حشر میں فرماتا ہے ما آتکم الرسول فخذوہ وما نہٰکم عنہ فانتہوا ؀

خیالات نادان خلوت نشین ۔۔۔ بہم برکند عاقبت کفر و دین

علامہ محب اللہ بہاری اپنی کتاب اصول مسلم الثبوت میں فرماتے ہیں۔ لا واجب الا ما اوجبہ اللہ تعالیٰ لہ ولم یوجب علی احد ان یتمذہب بمذہب رجل من الائمۃ فایجابہ تشریع شرع جدید انتہی مافی مسلم الثبوت وشرحہ لمولانا بحر العلوم لکھنوی۔ اور امام ابو حنیفہ علیہ الرحمۃ مجتہد مطلق بلا ریب ہیں لیکن یہ بھی ان کے ساتھ دامن گیر ہے کہ المجتہد یصیب ویخطئ۔ اسی بنا پر یہ مصرع موزون ہے ع متاع نیک ہر دوکان کہ باشد۔ اور جس قیاس کا مقیس علیہ امر واقع ہے۔ وہ قیاس صحیح اور قابل عمل ہے اور جس کا

بقیس علیہ صحیح اور واقع نہیں ہے وہ حجت اور قابل عمل نہیں۔ یہ چند سطریں بطور نمونہ مشتے از خروارے پیش نظر مولوی احیاء الحق صاحب نشو نما ہوں گی۔ اندکے باتو بگفتم و بدل ترسیدم کہ دل آزردہ شوی ورنہ سخن بسیار است زیادہ سلام خیر الختام۔

سید محمد نذیر حسین

**مسئلہ** مسجد بنا کی ہوئی زانیہ کی حکم زمین مغصوب میں ہے اور پڑھنا نماز کا زمین مغصوب مختلف فیہ ہے لیکن قول صحیح میں جائز ہے جیسا کہ مسلم الثبوت و شرح اس کی میں مذکور ہے اور اسی جواز پر قول امام ابو یوسف کا مذکور ہے۔ فتاوی عالمگیری میں ہے۔ قال ابو یوسف اذا غصب ارضا فبنی فیہا مسجدا او حماما او حانوتا فلا بأس بالصلوۃ فی المسجد انتہی ما فی الفتاوی العالمگیریۃ فی الباب الخامس فی آداب المسجد۔ اس صورت میں اس مسجد کو حکم مسجد کا ہوگا ادائے نماز میں ہدم اس کا روا نہیں۔

سید محمد نذیر حسین

**سوال** - کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک دکان کے فارم بر نام حامد محمود کا پڑتا تھا جو آپس میں باپ بیٹے ہیں باپ محمود اپنے بیٹے حامد کو بقدر ضرورت خانہ داری چالیس پچاس روپیہ دیا کرتا تھا۔ اور شادی و غمی میں بھی خرچ کیا کرتا تھا۔ اب بقضائے الٰہی حامد فوت ہوگیا اس کی اولاد شرکت دکان کا دعوے کرتی ہے آیا ایسی حالت میں وہ شریک دکان شمار کیا جاوے گا یا محض اس کے والد کی دکان سمجھی جاوے گی بینوا توجروا +

**الجواب** - در صورت مسئول عنہا عقد شرکت ثابت نہیں ہوتی کیونکہ انعقاد عقد شرکت میں اختلاط راس مال کا طرفین سے ضرور ہے منعقد ہونے میں عقد شرکت کے کہ اس پر ربح متفرع ہو اور سوال سائل سے یہ قید معرا و خالی ہے اور نیز عقد شرعی میں ایجاب و قبول رکن عقد ہوتا ہے یہ ایجاب و قبول بھی سوال سائل میں مفقود ہے پھر کیونکر عقد شرکت متصور ہو کہ پسر مستحق نصف مال تجارت پدر کا ہو الشرکۃ وہی شرعا ما یحدث بالاختیار بین اثنین فصاعدا من الاختلاط لتحصیل الربح و قد یحصل بغیر قصد کالارث انتہی۔ ما فی فتح الباری من باب الشرکۃ من صحیح البخاری۔ اور باپ نے جو کچھ خرچ اخراجات بقدر حاجت روائی کے بیٹے کا معمول کر رکھا تھا وہ بطور مدد معاش کے تھا نہ بطریق حصہ نصفی شرکت کے۔ اولاد سعادتمند فرمانبرداری اور کارگذاری اور بہبودی والدین سے کے منقوش خاطر رکھتی ہے۔ اور معاملہ میں نام فرضی درج کرنا پسر کلاں کا واسطے تمیز و جاہت و اعتماد اسکے سے کے سوداگروں میں معمول ہو رہا ہے نہ بطریق شرکت کے کما لا یخفی علی الماہر بالعرف واللہ اعلم بالصواب فاعتبروا یا اولی الالباب +

سید محمد نذیر حسین

**سوال** - کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ سماۃ فہیمن و رحیمن و کریمن و نصیبن نے اپنا مکان غیر مقسومہ قیمتی سو روپیہ کا جو کہ بذریعہ ترکے کے حاصل ہوا تھا بدست قادر خان برادر اپنے بیع کیا - اور بیع کے بیام د قرار داد میں صرف فہیمن تھی کیونکہ سماۃ مذکورہ سب کی بزرگ تھی یعنی کریمن و نصیبن کی دادی اور رحیمن کی پھوپھی تھی - لیکن چاروں بالغہ وقت تحریر قبالہ کے حاضر تھیں اور اجازت میں بھی شامل تھیں مشتری کو حسب قانون سرکاری یعنی بعد اشتہار وغیرہ کے قبضہ دلایا گیا اور اندراج نام سرکار میں کر دیا گیا - بعد ازاں قادر خان مشتری نے مکان مذکور کو اپنے بیٹے بہادر خان کو ہبہ کر دیا - بہادر خان نے از سرنو مکان کو تعمیر کیا - بعد اوس کے بہادر خان حین حیات قادر خان پدر اپنے کے فوت ہو گیا اس نے ایک بیٹی سماۃ حکیمن اور رباب قادر خاں کو چھوڑا جو کچھ کہ قادر خان کو ترکہ ملا تھا اس نے اپنی پوتی حکیمن کو ہبہ کر دیا - حکیمن اور اس کے شوہر نے اپنی ملکیت تصور کر کے عمارت عظیم الشان تیار کرائی - اب بعد انقضائے عرصہ بیس پچیس سال کے و بعد انتقال کریمن و فہیمن رحیمن و شوہر نصیبن نے یہ دعوے کیا کہ سماۃ فہیمن نے بدون اطلاع رحیمن و کریمن و بحالت نابالغی نصیبن کے مکان مذکور فروخت کر دیا زمین واپس دلائی جائے آیا یہ دعوے رحیمن و شوہر نصیبن کا بعد انقضائے مدت مدید و خاموش رہنے ہر ایک مدعیان کے وقت تکمیل قبالہ کے کہ بذریعہ اشتہار سرکاری کے تمام مشتہر کیا گیا و نیز مکان توڑ کر کے جدید تیار کیا گیا اور ہر خاص و عام کو معلوم ہو گیا مقبول ہو گا یا بر قول فقہائے کرام کے " لو باع عقارا او غیرہ وامرأته اواحد اقاربه حاضر یعلم به ثم ادعی ابنه مثلا انه ملکه لا تسمع دعوه وجعل دعوه کالا فصلح قطعا للتزویر و یرد الحیل بخلاف الاجنبی فان سکوته ولو جارا لایکون رضا الا اذا سکت الجار وقت البیع والتسلیم وتصرف المشتری فیه زرعا وبناء فلا تسمع دعوه علی ما علیه الفتوے قطعا للاطماع الفاسدة انتہی ما فی الشامی " مردود و غیر مقبول ہو گا - و بر تقدیر قبول دعوے مدعیان بحالت عدم ثبوت اجازت و علم دیگر بائعان و نابالغیت نصیبن جیسا کہ مدعیان کا دعوے ہے مکان حکیمن و شوہر حکیمن کا کہ لاکھوں روپیہ کی عمارت سے منہدم کر کے اراضی کہ جس کی قیمت سو یا دو سو روپیہ کی ہو گی دلائی جائے گی یا قیمت مکان سابق جو کہ معرض بیع کا تھا بنا بر قول فقہائے عظام والبیع الباطل لایفید ملک التصرف ولو ہلک المبیع فیه فیکون امانة عند بعض المشائخ لان العقد غیر معتبر فبقی القبض باذن المالک وعند البعض یکون مضمونا لانه لایکون ادنے حالا من المقبوض علی سوم الشراء قیل الاول قول ابی حنیفة والثانی قولهما انتہی اور بصورت نہیں دلائے جانے قیمت کے بلکہ وہی زمین جو کہ متنازعہ فیہ ہے جس قدر کہ مکان ہدم کرنے میں خسارہ مدعی علیہ کا ہو گا مدعیان سے دلایا جائے گا یا نہیں - کیونکہ تھوڑی سی اراضی نکلنے میں مدعا علیہ کا لاکھوں روپیہ کا مکان منہدم ہو جائیگا امید کہ ہر شقوق کا جواب مع تفصیل عنایت فرمایا جائے فقط بینوا توجروا +

**الجواب** - صورت مسئولہ میں دعویٰ رحیمن و شوہر نصیبن کا مردود و غیر مقبول ہے موافق قول فقہائے کرام کے جو سوال میں مذکور ہے اور بر تقدیر قبول دعوے مدعیان کے قیمت مکان سابق کی دلائی جاوے گی۔ واللہ تعالیٰ اعلم بالصواب۔

سید محمد نذیر حسین

**ہو الموفق** - تحریر قبالہ کے وقت اگر مسماۃ رحیمن و کریمن و نصیبن بالغہ عقین اور وہاں حاضر تھیں اور انکی اجازت سے مکان مذکور کا قبالہ لکھا گیا ہے جیسا کہ سائل نے لکھا ہے تو اس صورت میں رحیمن و شوہر نصیبن کا دعوے مردود و غیر مقبول ہوگا۔ اور اگر مسماۃ ہنیمن نے بدون اطلاع رحیمن و کریمن و بحالت نابالغی نصیبن کے مکان مذکور کو فروخت کیا ہے جیسا کہ مدعیان کا دعوے ہے تو اس صورت میں مدعیان کو مکان سابق کی قیمت دلائی جاوے گی اور مکان حکیمن و شوہر حکیمن کا جو لاکھوں روپیہ کی عمارت ہے منہدم کر کے اراضی نہیں دلائی جاوے گی کیونکہ مکان کے منہدم کرنے میں مدعا علیہ کا لاکھوں روپیہ کا نقصان ہے اور اگر مدعا علیہ اس نقصان کا متحمل ہو تو بھی مکان منہدم کر کے اراضی نہیں دلائی جا سکتی اس واسطے کہ اس میں اضاعت مال ہے اور اضاعت مال ممنوع و ناجائز ہے واللہ تعالیٰ اعلم کتبہ محمد عبد الرحمن المبارکفوری عفا اللہ عنہ)

**سوال** - کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ زید چھتر روپیہ آفس سے فی سیکڑہ دو روپیہ سود کے حساب سے قرض بہ نیت خرید زمین یا تجارت کے لایا۔ ڈیڑھ روپیہ ماہواری سود مثلاً ڈیڑھ برس تک ہر مہینہ آفس میں دیتا رہا۔ آخر میں کل اصل روپیہ مع سود یک مہینہ کے آفس میں پہنچانے کو تیار ہوا عمرو نے اس کو کہا کہ میری شادی میں روپیہ کی ضرورت ہے آپ فقط سود گذشتہ کا دیکر اصل روپیہ مجکو دیجئے آفس میں اپنے نام پر بدستور سابق رہنے دیجئے میں آپ کے نام سے ہر مہینہ سود داخل کرونگا زید نے جواب دیا کہ ڈیڑھ روپیہ سود ماہ گذشتہ کا جو میرے ذمہ باقی ہے اس کو بھی اگر آپ اپنے ذمہ رکھ کر اپنے پاس سے میرے نام سے داخل کروگے تب آپ کو روپیہ دونگا و الا نہیں دونگا۔ عمرو نے قبول کر کے ڈیڑھ روپیہ داخل کر کے زید سے روپیہ لیکر اس تاریخ سے ہر مہینہ کا سود زید کے نام سے اپنے پاس سے آفس میں داخل کرتا رہا۔ جب زید کے آفس سے روپیہ لینے کا زمانہ قریب تین سال کے ہوا تب آفس سے پروانہ زید کے مکان پر پہنچا کہ مبلغ مذکور میعاد کے اندر آفس میں داخل کردو۔ والا جو آئین مقرر ہے عمل میں لایا جاویگا زید اس وقت سفر میں تھا۔ عمرو نے آفس میں ضامن دیکر روپیہ اپنے نام لکھوا کر بعدہ ہر مہینہ زید کے نام آفس میں دیتا رہا تا وقتیکہ اپنے نام نہ لکھوایا تھا ان دونوں معاملہ میں زید اخذ الربا

بھی معطی الربا دونوں ہوگا یا فقط ایک۔ اور یہ معاملہ گناہ کبیرہ ہے یا صغیرہ بینوا توجروا +

**الجواب** - یہ معاملہ گناہ کبیرہ ہے کیونکہ سود کا معاملہ ہے اور سود کا معاملہ بلاشبہ گناہ کبیرہ ہے عن جابر قال لعن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اکل الربا وموکلہ وکاتبہ وشاہدیہ وقال ہم سواء رواہ مسلم۔ وعن ابی سعید الخدری قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الذہب بالذہب الحدیث وفیہ فمن زاد و استزاد فقد اربی الآخذ والمعطی فیہ سواء رواہ مسلم کذا فی المشکوٰۃ صہ ۲۴۶ بلوغ المرام صہ ۱۰ میں ہے عن علی رض قال قال رسول صلی اللہ علیہ وسلم کل قرض جر منفعۃ فہو ربا رواہ الحارث بن ابی اسامۃ و اسنادہ ساقط ولہ شاہد ضعیف عن فضالۃ بن عبید عند البیہقی واخر موقوف عن عبد اللہ بن سلام عند البخاری۔ معاملہ مذکورہ میں زید کا معطی الربا ہونا تو صاف ظاہر ہے رہی یہ بات کہ وہ آخذ الربا ہے یا نہیں سو واضح ہو کہ وہ آخذ الربا بھی ہے۔ اولاً اس وجہ سے کہ زید نے جو اصل روپیہ عمرو کو دیا ہے سو یہ دینا بطور قرض کے ہے اور قرض کے ذریعہ سے نفع اٹھانا اخذ ربا ہے پس جبکہ عمرو نے موافق کہنے زید کے ڈیڑھ روپیہ سود ماہ گذشتہ کا جو زید کے ذمہ آفس کا باقی تھا اپنے پاس سے داخل کرکے زید سے روپیہ لیا تو بلاشبہ زید آخذ ربا ہوا۔ ثانیاً اس وجہ سے کہ جبتک آفس کا روپیہ زید کے نام تھا اور عمرو ہر مہینہ کا سود زید کے نام اپنے پاس سے داخل کرتا رہا تب تک اس معاملہ کی حقیقت یہ ہے کہ زید اصل روپیہ عمرو کو دیکر ہر مہینہ کا سود عمرو سے خود لیتا ہے اور پھر اس کو اپنے ہر مہینہ کے سود میں جو اس کے ذمہ آفس کا ہوتا جاتا ہے عمرو کی معرفت آفس میں داخل کرتا ہے بنا ءً علیہ زید اس معاملہ میں آخذ الربا بھی ہے اور معطی الربا بھی ہے۔ واللہ تعالے اعلم بالصواب۔

سید محمد نذیر حسین

**سوال** - کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ زید نے بکر سے چار سو روپیہ لیکر اپنی دختر کا نکاح اس سے کردیا یہ روپے لینے جائز ہیں یا نہیں۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے حضرت فاطمہ کا نکاح حضرت علی رض سے کیا تھا اور حضرت علی رض سے زرہ لیکر فروخت کرکے کچھ کپڑے اور خوشبو خریدا اور حضرت فاطمہ کے جہیز میں دیا یہ بعوض مہر تھا یا مہر حضرت علی رض نے علیحدہ دیا تھا۔ مہر دختر کا لیکر اس کا کپڑا وغیرہ بنوا دینا درست ہے یا نہیں بینوا توجروا +

**الجواب** - روپیہ لیکر نکاح کرنا حرام ہے اس لئے کہ یہ رشوت ہے اور رشوت لینا اور دینا شرعاً حرام ہے عن عبد اللہ بن عمرو قال لعن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الراشی والمرتشی رواہ ابو داؤد وابن ماجہ ورواہ الترمذی عنہ وعن ابی ہریرۃ ورواہ احمد والبیہقی فی شعب الایمان عن ثوبان وزاد والرائش یعنی

الذی شی یہما۔ مشکوۃ شریف باب رزق الولاۃ وہدایاہم) یعنی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے رشوت دینے والے اور لینے والے پر لعنت کی۔ زرہ مذکورہ بعوض مہر تھا جیسا کہ حدیث ابن عباس سے ظاہر ہے لما تزوج علی فاطمۃ قال لہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اعطہا شیئا قال ماعندی شئے قال فاین درعک الحطمیۃ فاعطاہا ایاہ رواہ ابو داؤد والنسائی۔ یعنی جب نکاح کیا حضرت علی نے فاطمہ سے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا حضرت علی سے کہ فاطمہ رضہ کو کچھ دو حضرت علی نے کہا میرے پاس کچھ نہیں ہے آپ نے فرمایا تمہاری زرہ حطمیہ کہاں ہے پس حضرت علی نے زرہ حطمیہ فاطمہ رضہ کو دیدی اس حدیث سے ظاہر ہوتا ہے کہ حضرت علی نے زرہ کو مہر میں دیا تھا ومن ادعی خلافہ فعلیہ الدلیل۔ دختر کا مہر لیکر اس کے لئے کپڑا وغیرہ بنوا دینا درست ہے واللہ تعالے اعلم۔ حررہ عبدالرحمن گورکھپوری عفا اللہ عنہ ۲۲۔ صفر ۱۳۱۸ھ۔

**ہوالموفق**۔ زید نے جو چار سو روپیہ لیکر بکر سے اپنی دختر کا نکاح کیا ہے سو اگر بکر نے اپنی خوشی سے بلا طلب زید کے روپے دیئے ہیں تو زید کو یہ روپیہ لینا جائز ہے اس میں کوئی قباحت شرعی نہیں ہے اور اگر زید نے بکر سے یہ کہکر روپے لئے ہیں کہ اگر مجھے چار سو روپیہ دوگے تو اپنی دختر کا نکاح تمہارے ساتھ کردونگا تو اس صورت میں زید کو یہ روپے لینے جائز نہیں ہیں علامہ شوکانی نیل الاوطار صفحہ ۱۹۰ جلد ۶ میں لکھتے ہیں قولہ واحق ما یکرم علیہ الرجل ابنتہ واختہ فیہ دلیل علی مشروعیۃ صلۃ اقارب الزوجۃ واکرامہم والاحسان الیہم وان ذلک حلال لہم ولیس من قبیل الرسوم المحرمۃ الا ان یمتنعوا من التزویج الا بہ انتہی۔ اور حضرت علی نے جو اپنی زرہ حضرت فاطمہ کو دی تھی سو بلاشبہ ظاہر یہی ہے کہ مہر میں دی تھی اور محققین نے بھی یہی سمجھا ہے اور ہاں یہ بھی واضح رہے کہ حضرت نے جو علی رضہ سے کہا کہ فاطمہ کو کچھ دو سو یہ قبل نکاح کے نہیں کہا تھا اور نہ عقد کے وقت کہا تھا بلکہ نکاح کے بعد اس وقت کہا تھا جبکہ حضرت علی رضہ نے فاطمہ رضہ کے پاس جانیکا ارادہ کیا تھا۔ ان باتوں کا ثبوت یہ ہے منتقی الاخبار میں ہے باب تقدمۃ شیئ من المہر قبل الدخول والرخصۃ فی ترکہ۔ اس باب میں ابن عباس رضہ کی حدیث مذکور کو نقل کیا ہے پھر لکھتے ہیں وفی روایۃ ان علیا لما تزوج فاطمۃ اراد ان یدخل بہا فمنعہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حتی یعطیہا شیئا فقال یا رسول اللہ لیس لی شئے فقال لہ اعطہا درعک الحطمیۃ فاعطاہا درعہ ثم دخل بہا۔ رواہ ابو داؤد۔ پھر لکھتے ہیں وہو دلیل علی جواز الامتناع من تسلیم المرأۃ مالم تقبض مہرہا انتہی علامہ شوکانی لکھتے ہیں۔ وقد استدل بحدیث ابن عباس من قال انہ یجوز الامتناع من تسلیم المرأۃ حتی یسلم الزوج مہرہا الخ۔ اور ہاں یہ بھی واضح ہو کہ حدیث ابن عباس سے صرف اس قدر ثابت ہوتا ہے کہ حضرت علی نے زرہ فاطمہ رضہ کو دیدی رہی یہ بات کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے زرہ کو بیچ کر کچھ کپڑے اور خوشبو خریدی اور حضرت فاطمہ کے جہیز میں دی جیسا کہ سائل نے لکھا ہے

(اور وہ ودو لے لوٹیں لو۔۔۔)

سو یہ بات کسی حدیث صحیح میں دیکھنے میں نہیں آئی واللہ اعلم کتبہ محمد عبد الرحمن المبارکفوری عفا اللہ عنہ۔

سید محمد نذیر حسین

**سوال**۔ اجارہ دینا تاڑ و کھجور کے درخت کو درست ہے شرعاً یا نا درست ہے بینوا توجروا +

**الجواب**۔ درصورت مرقومہ اولاً تعریف اجارہ کی معلوم کرنا چاہیئے ثانیاً اس کے منافع شرعی سے مطلع ہونا چاہیئے پس تعریف اجارہ کی شرعاً یہ ہے کہ تملیک نفع مقصود من العین بعوض کذا فی کتب الفقہ۔ وما جاز ان یکون ثمنا فی البیع جاز ان یکون اجرۃ فی الاجارۃ لان الاجرۃ ثمن المنفعۃ فیعتبر بثمن المبیع کذا فی الھدایہ۔ پس اجارہ تاڑ میں درخت تاڑ عین مقصود علیہ ہے اور منافع مقصود اس کا عرق جو نکلتا ہے اس سے اور تقاطر ہوتا ہے اور عرق اس کا بمجرد نکلنے و ٹپکنے کے مشروب مباح ہے شرعاً کیونکہ اس میں سکر اور نشہ فی الفور نہیں پایا جاتا ہے اور وہ اس وقت مثل شیرہ انگور کے ہے اور بیع شیرہ انگور کی بہرحال درست ہے۔ کیونکہ وہ مال متقوم ہے شرعاً اور بعد تغیر حال کے سکر اس میں عارض ہوتا ہے تو یہ تغیر حال سکر منافع تاڑ کا فی نفسہ نہیں ہوا کہ اجارہ اس سے فاسد ہو جائے بلکہ بعد مرور چند ساعات کے سکر اس میں آجاتا ہے تو یہ منافی اور مانع اجارہ تاڑ کا نہیں ہو سکتا جیسے شیرہ انگور خمار کے ہاتھ فروخت کرنا کتب حنفیہ مانند ہدایہ وغیرہا سے جواز مستفاد ہوتا ہے ویسا ہی تاڑ کے عرق کا ہے کہ جو پاسی کے ہاتھ فروخت ہوتا ہے۔ ولا باس ببیع العصیر ممن یعلم انہ یتخذہ خمرا لان المعصیۃ لا تقام بعینہ بل بعد تغیرہ بخلاف بیع السلاح فی ایام الفتنۃ لان المعصیۃ تقوم بعینہ انتہے ما فی الھدایہ +

سید محمد نذیر حسین

**سوال**۔ (۱) خدمت میں علمائے دین و مفتیان شرع متین کے عرض یہ ہے کہ ایک مکان واسطے شراب بیچنے کے کسی کافر کو کرایہ کو دیکے کوئی ایک مسلمان اس کرایہ کو اپنے خرچ میں لایا تو درست ہوگا یا نہیں۔ (۲) ایک مسلمان نے کسی ہنود کو گھر کرایہ کو دیا ہنود مذکور اس مکان مذکور میں پوجا و پرستش اپنے دین و آئین کے موافق کرتا ہے۔ پس اس صورت میں اس مسلمان موصوف کو اس مکان مسطور کا کرایہ لیکے کھانا درست ہوگا یا نہیں۔ بینوا توجروا +

**الجواب**۔ دونوں سوالوں کا جواب یہ ہے کہ روا نہیں کیونکہ اعانت اوپر معصیت کے ہے۔ قال اللہ تعالے تعاونوا علی البر والتقوی ولا تعاونوا علی الاثم والعدوان الایۃ والبہ ذہب

صاحباہ والائمۃ الثلثۃ واللہ اعلم بالصواب +

| سید محمد نذیر حسین ۱۲۸۱ | ز شرف سید کونین شد شریف حسین |
|---|---|
| خادم شریعت رسول الثقلین محمد تلطف حسین | محمد غلام اکبر خان قمری السنی |

یہ جواب صحیح وصواب ہے۔ عبد الکریم عفی عنہ۔

**سوال**۔ کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ زید کے پاس زمین زراعت قسم حرام بسبب فعل حرام سرکار سے بخشش ہوئی تھی اب وہ فعل حرام نہ رہا نہ سرکار رہی اب دوسری سرکار کی حکومت ہے اور زید کی تیسری پشت ہے۔ اس پشت مذکور پر محصول مقرر ہو گیا اس صورت میں وہ حلال ہوئی یا حرام رہی اگر کچھ زمین وقف کر دے تو جائز ہے یا ناجائز بینوا توجروا +

**الجواب**۔ صورت مسئولہ میں زمین جو فعل حرام سے حاصل ہوئی ہے وہ حرام ہے اس کی حرمت کا ازالہ کسی طرح نہیں ہو سکتا کیونکہ مال حرام کا رد کرنا طرف اصل مالک کے (اگر معلوم ہو) واجب ہے یا اس کو تصدق کر دینا لازم مگر نہ بنیت طلب ثواب کے بلکہ بری ہونے کی نیت سے در مختار میں ہے۔ یرد علی اربابہ ان علموا والا یتصدق بہ ویکفر اذا التصدق بالحرام القطعی۔ رد المحتار میں ہے۔ ای مع رجاء الثواب الناشی عن استحلالہ اھ۔ تو معلوم ہوا کہ گو اب نہ وہ فعل حرام رہا اور نہ وہ سرکار رہی اور کئی نسل اس پر گذرتی چلی آئی مگر پھر بھی وہ حلال نہ ہوگی اور جب وہ حلال نہ ہوئی تو اس کا وقف کرنا کیونکر جائز ہوگا اور اس زمین کے وارثوں کی طرف منتقل ہونے سے وہ حلال نہیں ہو سکتی در المختار میں ہے ہو حرام مطلقا علی الورثۃ آہ۔ اور وقف مال حرام سے جائز نہیں چنانچہ مسلم کی حدیث میں ہے۔ ان اللہ طیب لا یقبل الا الطیب۔ شیخ عبد الحق دہلوی مشکوۃ میں فرماتے ہیں تصدق از مال حرام چیزے نیست انتہے واللہ تعالی اعلم بالصواب

| سید محمد نذیر حسین |
|---|

**سوال**۔ چہ می فرمایند علمائے دین ومفتیان شرع متین اندریں معنی کہ بمقابر اولیاء اللہ کہ در دیار ہندوستان است دیہات واراضی کہ برائے مصارف خانقاہ وخرچ وارد وصادر مقرر باشد فرزندان آں ولی اگر خواہند تقسیم کردہ بطور فرائض گرفتن میتوانند یا نہ واگر تقسیم نمودن نتوانند کدام کس مستحق وستولی آں شود وہر چہ جنس ونقد ہر روزہ آمدنی خانقاہ شود دراں فرائض جاری میتوانند شد یا نہ اگر فرزندان دختری دپسرے دبرادر علینی برائے سجادہ نشینی کہ آنرا

خلافت می گویند باہم نزاع کنند کدام از ینہا استحقاق دارد و دعوی سجادہ نشینی و خلافت قاضی سماعت می تواند کرد یا نہ و اگر قاضی این دعوی را سماعت نہ کند چگونہ رفع نزاع آنہا کردہ شود و سجادہ نشینی کدام کس را مقرر نمودہ آید فقط۔

**الجواب**۔ دیہات و اراضی کہ برائے مصارف خانقاہ و خرچ وارد و صادر مقرر است فرزندان را بطور فرائض تقسیم کردن و حصہ ہائے گرفتن نمی رسد بلکہ یک کس را از خود متولی قرار دہند تا موافق حاجت تقسیم نماید آرے اگر اولاد محتاج اند و در جملہ متعلقان و خدام خانقاہ داخل اند پس آنہا را نیز نصیبے است بقدر حاجت و اگر بسبب تنازع فیما بین یک کس را یعنی شخصے را قرار ندہند حاکم عادل را باید کہ متولی این وقف یک کس را از آنہا کہ موصوف بعدالت و امانت باشد از طرف خود مقرر سازد و در نیاز ہر روزہ کہ بخانقاہ می آید بقدر حاجت در اولاد و خدام صرف باید نمود متولی جمع و تقسیم یک کس را امین باید ساخت و تقسیم بر روش احیا از اولاد و خدام باید نمود مانند تقسیم خمس بذوی القربےٰ آرے کسانیکہ حاجت زائد دارند یا خدمت زائد در خانقاہ می نمایند یا باعث مرجع خلق می شوند ترجیح نمودن آنہا باکے ندارد قیاسا علی التفصیل من الخمس و سجادہ نشینی و خلافت دو معنی دارد اول ریاست جمع و تقسیم و عزل و نصب خدام و تقدیم و تاخیر مصالح و این معنی موروث نیست بلکہ مفوض بر اتفاق و اجماع است و اگر اتفاق نہ کنند مفوض برائے حاکم عادل است۔ دوم اخذ بیعت و تلقین اذکار و اقامت جماعت و جمعہ و ترتیب حلقہ ذکر و اشغال و این معنی ہم البتہ موروث نیست بلکہ موقوف بر لیاقت این کار است و در معرفت لیاقت این کار سہ طریق است قیاسا علی الخلافۃ الکبری اول آنکہ سجادہ نشین سابق او را خلیفہ ساختہ باشد و باخذ بیعت و تلقین اذکار او را بحضور خود مجاز و ماذون ساختہ باشد۔ دوم اتفاق و اجماع خلفا و مریدان بزرگ و ہم برادران او بر خلافت و سجادہ نشینی این کس سوم شوری یعنی چند کس از یاران کارکردہ و اصحاب آن طریق باہم مشورت نمودہ یک کس را از اولاد یا از خلفاء آن بزرگ بخلافت او منسوب سازند و دعوے آن سجادہ نشینی و خلافت ابتدائے قاضی استماع نماید بلکہ اہل حل و عقد آن جماعت را تقید کند کہ از میان خود ہا یکے را کہ الیق باین کار باشد خلیفہ سازند یا چند کس را از ان انتخاب نمودہ ایں امر را در آنہا مشورہ سازند اما بعد آنکہ یکے از طرق ثلاثہ شخصے برائے سجادہ نشینی و خلافت متعین شدہ باشد و شخصے دیگر از و درین امر منازعت نماید البتہ دعوے شخص اول را بشنود و رفع نزاع باقامت شہود معتبر بر ثبوت سجادہ نشینی و خلافت بیکے از طرق ثلثہ می تواند کرد و اگر شخص دوم دعوے نا اہلیت شخص اول و تغیر و تبدیل سیرت محمودہ می کند پس تفتیش نمودہ صدق دعوی آن را دریافتہ اگر خواہد اول را عزل نماید و در نصب خلیفہ دیگر بیکے از طرق ثلثہ متمسک شود و اگر

ہر دو دعوی بتعیین خلیفہ سابق می کنند یا ہر دو کس دعوی اتفاق اہل حل وعقد یا اہل شورہ نمایند قاضی بطلب شہود و تزکیہ آن دفع نزاع نماید بالجملہ درین امور وراثت جاری نیست وراثت محض در اعیان مملوکہ آن میت است کہ در آخر حین حیات مالک آن بود۔ نقل از فتوے شاہ عبد العزیز قدس سرہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| حفیظ اللہ | محمد عبد الرب | محمد صدر الدین | فقیر احمد سعید احمدی |
| سید محمد نذیر حسین | محمد کریم اللہ | سید رحمت علی معروف اکرام الدین مفتی | |
| مستجاب ولد محمد سرفراز | عبد اللہ | ہو القادر الخالق الخبیر | |

**سوال**۔ ہرگاہ تقسیم بطور فرائض اللہ جائز نہ شد پس اگر یکے از فرزندان یا دو قطعہ اراضی ازان کسے ہبہ کند یا بیع کند جائز خواہد بود یا نے بینوا توجروا +

**الجواب**۔ جائز نیست زیراکہ مملوکہ ایشان نیست کہ جائز باشد چنانکہ جناب شاہ صاحب درعدم جواز تقسیم اشارہ فرمودہ اند و در بیع وہبہ ملک بائع وواہب شرط است درصحت عقد وہبہ کذا فی کتب الفقہ واللہ اعلم بالصواب +

| | | | |
|---|---|---|---|
| سید محمد نذیر حسین | محمد عبد الرب | ہو القادر الخالق الخبیر | |
| فقیر خواجہ ضیاء الدین احمد | حفیظ اللہ خان | مستجاب ولد محمد سرفراز | |
| رحمت اللہ | محمد نظام الدین | محمد کریم اللہ | محمد قطب الدین |
| خادم شرع متین قاضی بدر الدین | سید محمد عماد الدین قادری الحسنی الحسینی | | |
| محمد نجف علی خان | سراج العلما ضیاء الفقہا مفتی عدالت العالیہ سلطانی سید رحمت علی خان | | |

**سوال**۔ کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ شریعت محمدیہ میں جو گواہ مقدمہ بابت ہبہ نکاح وغیرہ میں ہونا چاہیئے ان کو کس اوصاف کے ساتھ موصوف ہونا چاہیئے

**الجواب** گواہ کو دیندار ہونا چاہئے کبیرہ گناہ اس سے نہ ہوتا ہو اور اگر صغیرہ ہو جاتا ہو تو اسپر ہمیشگی نہ کرے اور اس کی نیکیاں اس کی برائیوں سے زیادہ ہوں اور کمینے کاموں سے بھی پرہیز کرتا ہو جیساکہ راستہ میں پیشاب کر دینا اور راستہ میں کھانا وغیرہ۔ اور گانا بجانا نہ کرتا ہو نہ سنتا ہو اور نہ شراب پیتا ہو اور مرغ بازی اور بٹیر بازی نہ کرتا ہو اور ایسا گناہ نہ کرے جس کی وجہ سے حد شرعی اس پر آوے اور حمام میں بلا تہبند نہ داخل ہوتا ہو اور جوے باز و شطرنج باز نہ ہو۔ جس میں ان باتوں میں سے کوئی بھی پائی جاوے اس کی گواہی شریعت محمدیہ میں کسی مقدمہ میں مقبول نہیں ہوتی جیساکہ ہدایہ و شرح الوقایہ وغیرہ کتب فقہ میں موجود ہے۔ اور حدیثوں میں آچکا ہے کہ ڈاڑھی منڈوانا کام بدکاروں کا ہے اور پائجامہ ٹخنوں کے نیچے رکھنا کام ملعونوں کا۔ غرضکہ ظاہر لباس گواہ کا مثل لباس اسلام کے ہو اور کبیرہ گناہوں سے بچتا ہو تو اس کی گواہی مقبول ہے ورنہ مردود ہے۔ حررہ عبدالحکیم مدرس مدرسہ حقانی چھاونی نصیر آباد ضلع اجمیر ۱۳۲۶ھ۔ الجواب صحیح سراج الدین دکانت ضلع حصار

سید محمد نذیر حسین

**سوال**۔ سوتیلی خالہ سے نکاح کرنا جائز ہے یا ناجائز۔

**الجواب**۔ سوتیلی خالہ سے نکاح کرنا جائز نہیں ہے لقولہ تعالیٰ وخالاتکم۔ اللہ تعالیٰ نے مطلق خالہ سے نکاح کرنیکو حرام فرمایا ہے جو خالہ عینیہ اور خالہ علاتیہ اور خالہ اخیافیہ سب کو شامل ہے۔ پس ہر قسم کی خالہ سے نکاح کرنا حرام ہے عینیہ ہو یا علاتیہ یا اخیافیہ۔ حافظ جلال الدین سیوطی اکلیل میں لکھتے ہیں و دخل فی الاخوات الشقائق وغیرہن وفی العمات والخالات کل من ولد جدک او جدتک وان علوا من قبل الاب او الام انتہی۔ اور ہدایہ میں ہے ولا بعمتہ ولا بخالتہ لان حرمتہن منصوص علیہا فی ہذہ الآیۃ وتدخل فیہا العمات المتفرقات والخالات المتفرقات انتہی +

سید محمد نذیر حسین

**سوال**۔ کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ عمرو کی ایک دختر ہے زید نے اپنی شادی کی درخواست عمرو سے کی۔ عمرو نے بعد بہت رد و قدح کے اور آپس میں بعد طویل گفتگو و بحث کے قبول کیا اور منظور فرمایا اور ان الفاظ میں اقرار کیا کہ میری لڑکی یعنی زوجہ تمہاری حسب الحکم احکام شرعی کی پابند اور فرمانبردار تمہاری رہے گی۔ اور زید نے بہ سبب کہنے عمرو کے حلف شرعی کی کہ عمرو کی دختر یعنی اپنی زوجہ سے کبھی بے ایمانی نہ کروں گا اور پھر یہ حلف عمرو نے لیا کہ

یوں کہو اور یہ صاف کہو کہ عمرو کی لڑکی یعنی اپنی زوجہ سے بے ایمانی نہ کرونگا اور نہ تکلیف دونگا۔ اور اپنی حیثیت کے موافق اس کا نان ونفقہ و پارچہ بھی دیتا رہوں گا۔ بعد اس حلف کے عمرو نے مزید اطمینان کے واسطے ایک دستاویز یعنی دستاویز بکاغذ اسٹامپ لکھوایا اور کہا کہ ان الفاظ میں حلفیہ اقرار کرکے حسب ذیل لکھو کہ جو میں نے درخواست شادی خود پاس عمرو کے اس کی دختر سے کرنے کے لئے کی تھی وہ عمرو نے قبول و منظور فرمائی اور ہم کو ممنون ومشکور فرمایا اور عمرو نے اقرار بھی کیا کہ میری دختر یعنی زوجہ تمہاری حسب احکام شرعی تمہاری پابند و فرمانبردار رہے گی۔ پس میں اپنی زوجہ یعنی عمرو کی دختر کا نان ونفقہ و پارچہ اپنی حیثیت کے موافق ادا کرتا رہونگا۔ اور بعد شادی نکاح اس شہر سے اپنی زوجہ یعنی عمرو کی دختر کو نہ لیجاؤں گا۔ اور کبھی تکلیف نہ دونگا وغیرہ لہذا یہ چند کلمات بطور اقرارنامہ بسند اً اور حلفاً بکاغذ اسٹامپ آٹھ آنہ درمیان خدائے ذوالجلال والاکرام دیکر نسبت پابند رہنے شرائط مذکورہ بالا کے لکھدیئے کہ سند ہو۔ اور مہر موافق سورو پئے کی نسبت بھی پوری گفتگو ہو چکی مگر نہ سہرا بندھا نہ بھانڈ آئے نہ رنڈیاں ناچیں نہ عقد بن قاضی جی نے فلانے کی بیٹی فلانی قبول کری لکھوایا اور نہ ڈھول بجا ہاں اس تمسک وحلفنامہ وغیرہ کا سب میں ڈھول بج گیا یعنی تشہیر ہوگئی۔ طرفین کو مبارکباد یاں آئیں تو کیا زید کا نکاح شرعی عمرو کی دختر سے ہوگیا بینوا توجروا ؟

**الجواب**۔ صورت مسئولہ میں زید کا نکاح شرعی عمرو کی دختر سے ہرگز نہیں ہوا کیونکہ نکاح شرعی ہونیکے لئے دو گواہ کے روبرو طرفین کے ایجاب وقبول کا ہونا ضروری ہے اور صورت مسئولہ میں ایجاب وقبول نہیں ہوا ہے اور زید نے شرائط مذکورہ کی پابندی کی نسبت اقرارنامہ لکھا ہے مجرد اس اقرارنامہ کے لکھدینے سے نکاح نہیں ہوسکتا جبتک کہ دو گواہوں کے روبرو ایجاب وقبول نہ ہو بلکہ اس اقرارنامہ کے اس جملہ سے کہ " بعد شادی نکاح اس شہر سے اپنی زوجہ یعنی عمرو کی لڑکی نہ لے جاؤں گا الخ" صاف معلوم ہوتا ہے کہ صورت مسئولہ میں نکاح نہیں ہوا ہے واللہ تعالے اعلم۔

سید محمد نذیر حسین

**سوال**۔ ماقولکم رحمکم اللہ تعالے وجزاکم اللہ تعالے خیر الجزا کہ نکاح ہندہ زید سے بحالت صغر سنی ہوا۔ ہندہ کے دادا نے بموجودگی والد ہندہ کے کیا باوجود اس امر کے کہ والد ہندہ مذکورہ کا ناراض وناخوش تھا۔ اب بعد بلوغ زید کے افعال فاسقانہ

فاجرانہ علانیہ ثابت ہیں جس سے عند الشرع وہ فاسق معلن ہے بباعث اس کے ان افعال سے ہندہ متنفر ہے اور بعد بلوغ وہ اس سے بالکل انکار کرتی ہے اور ہرگز زید کو بباعث فاسق ہونیکے اپنا کفو اور زوج ہونا قبول نہیں کرتی۔ درصورت مرقومہ بالا آیا ہندہ اس نکاح کو جو اسکے دادا نے عمر ہفت سالہ کیا تھا فسخ کر سکتی ہے یا نہیں اور شرعا علانیہ زناکار اور فاسق و فاجر اس عفیفہ کا زوج بلا رضا ہندہ رہ سکتا ہے یا نہیں۔

**الجواب**۔ مخفی نہ رہے کہ باپ ولی اقرب ہے اور دادا ولی ابعد اور ولی اقرب کے ہوتے اگر ولی ابعد نکاح کردے تو وہ نکاح ولی اقرب کی اجازت پر موقوف ہوتا ہے اور یہاں اجازت ولی اقرب کی پائی نہیں گئی اس لئے یہ نکاح جائز نہیں ہوا پس بعد بلوغ کے یہاں فسخ نکاح کی ضرورت نہیں ہے بلکہ ہندہ کو بغیر فسخ نکاح کے اختیار ہے کہ دوسرے شخص کے ساتھ نکاح کرے۔ درمختار میں ہے۔ فلو زوج الابعد حال قیام الاقرب توقف علے اجازتہ انتہی۔ حاشیہ طحطاوی میں ہے۔ قال فی الھندیۃ وان زوج الصغیر او الصغیرۃ ابعد الاولیاء فان کان الاقرب حاضرا وھو من اہل الولایۃ توقف نکاح الابعد علے اجازتہ انتہے۔ واللہ اعلم وعلمہ اتم۔ کتبہ محمد بشیر عفی عنہ۔

سید محمد نذیر حسین

[یہ فتوی گو ناتمام ہے اور سوال ہی مذکور نہیں چونکہ اس کا مضمون نہایت ہی مفید معلوم ہوتا ہے اس لئے بغرض حصول ثواب و افادۂ عام جو کچھ دستیاب ہو سکا ہے ذیل میں ہدیہ ناظرین ہے وہو ہذا :-]

**سوال**۔ - - - - - - - - - - - - - - - - - - - -

**الجواب**۔ درہدایہ مرقوم است لاتصح الجمعۃ الا فی مصر جامع او فی مصلی المصر ولا تجوز فی القری لقولہ علیہ السلام لاجمعۃ ولا تشریق ولا فطر ولا اضحی الا فی مصر جامع ٭ والمصر الجامع کل موضع لہ امیر و قاض ینفذ الاحکام ویقیم الحدود وہذا عن ابی یوسف وعنہ انہم اذا اجتمعوا فی اکبر مساجدہم لم یسعہم الاول اختیار الکرخی وہو الظاہر والثانی اختیار الثلجی ولا تجوز اقامتہا الا للسلطان او لمن امرہ السلطان لانہا تقام بجمع عظیم وقد تقع المنازعۃ فی التقدم والتقدیم وقد تقع فی غیرہ فلا بد منہ تتمیما لامرہا انتہے۔ و شیخ عبد الحق محقق محدث دہلوی در فتح المنان فی تائید مذہب النعمان می فرماید ہذا تقریر الہدایۃ وظاہرہ لیفید الاولویۃ والاحتیاط عقلا لا الاشتراط وعدم جواز الصلوۃ بدونہ شرعا وقال الشیخ ابن الہمام حقیقۃ ہذا الوجہ لا اشتراط السلطان لئلا یودی الی عدمہا کما لیفیدہ قولہ تتمیما لامرہا انتہی۔ درینجا تقریر دلپذیر بحر العلوم مولانا عبد العلی مرحوم کہ در ارکان اربعہ می فرماید ملاحظہ باید کرد۔ ومنہا السلطان او امرہ باقامۃ الجمعۃ عند الحنفیۃ خاصۃ

